برِ صغیر کے

# امامیہ مصنّفین

## کی مطبوعہ تصانیف اور تراجم

جلد اول

(اردو کتب)

سید حسین عارف نقوی





مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان



مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان
باشادمانی بسیار پنجاهمین سال استقلال
جمهوری اسلامی پاکستان را به پیشگاه ملت
بزرگ و شریف پاکستان مبارک باد
می گوید .

پیشرفت روز افزون کشور دوست و
برادر و سرافرازی و بهروزی ملت عزیز پاکستان
آرزوی ماست .

131

برّصغیر کے

# امامیہ مصنّفین

## کی مطبوعہ تصانیف اور تراجم

## جلد اول

(اردو کتب)

سید حسین عارف نقوی



مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان






برصغیر کے امامیہ مصنفین کی مطبوعہ تصانیف اور تراجم، جلد اول (اردو کتب)

مؤلف: سید حسین عارف نقوی

ناشر: مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد

تعداد: ۱۰۰۰

کمپوزنگ: عبدالرشید لطیف

مطبع: انسٹنٹ پرنٹ سسٹم، اسلام آباد

تاریخ اشاعت: ۱۳۷۶ ہجری شمسی / ۱۴۱۸ ہجری قمری / ۱۹۹۷ء

قیمت: ۲۵۰ روپیہ Rs. 650/-



ISBN 969-498-004-6

# فهرست مندرجات

## سخن مدیر

جایگاه شبه قارهٔ هند و پاکستان در تبیین و گسترش اندیشهٔ اسلامی و تلاش‌ها و مجاهدت های دانشمندان و علماء دین در تحقیق و تألیف پیرامون موضوعات مختلف علوم اسلامی ، موضوعی است که تحسین و تقدیر هر محقق و دانشمندی را برمی انگیزد و نشان می دهد که دین مبین اسلام، بیش از آنکه در مولد خود -یعنی شبه جزیرهٔ عربستان - مورد توجه و تأمل علمی و تحقیقی قرار گرفته باشد، در سایر نقاط قلمرو عظیم اسلامی، توجه دانشمندان و علماء را به خود جلب کرده است. عمدهٔ محققان و مؤلفان آثار و کتب اسلامی در زمینه های مختلف تفسیر، فقه، کلام، فلسفه، عرفان، حدیث، سیره، تاریخ، سیاست، اخلاق، و... از دانشمندان و علماء غیر عرب می باشند که سرمایهٔ علمی و ذهنی خود را در راه تبیین گوشه ها و زوایای دین مبین اسلام، صرف کردند و توانستند پایه ها و عناصر اصلی تمدن بزرگ اسلامی را پایه ریزی کرده، امروز سرمایهٔ عظیمی از معارف و علوم را برای مسلمانان به یادگار بگذارند. حتی در زمینهٔ ادبیات عرب و شاخه ها و فنون مختلف آن، سهم دانشمندان و محققان غیر عرب ،کمتر از خود اعراب نیست و این حقیقت، نشان می دهد دین مبین

اسلام، به هیچوجه رنگ نژادی و جغرافیائی خاصی نداشته است، همانگونه که خاتم بودن این دین و پیامبر عظیم الشأن آن - حضرت محمد صلی الله علیه وآله وسلم - محدودیت زمانی این دین حق را منتفی کرده است.

دراین میان، وجود مذاهب مختلف اسلامی و فرقه های مختلف فکری در شبه قاره، موجب شده که مسائل و موضوعات مختلف اسلامی، از زاویه ها و دیدگاه های مختلف، بنابه اصول و پایه های مذهبی و فقهی علماء و دانشمندان، به بررسی و تحقیق نهاده شود و آثار مکتوب ارزشمندی که تاکنون به دست رسیده است، نشان از این توجه عمومی و کوشش همگانی دانشمندان مسلمان دارد. البته در برخی موضوعات مانند طب، علوم تجربی، هیأت، ریاضیات و غیره -که علاوهٔ بر موضوعات خاص دینی مورد توجه دانشمندان مسلمان بوده- این اختلاف نحله و مشی مذهبی، تأثیری در محتوای علوم نمی گذاشته و تلاش و مجاهدات علمی دانشمندان، مکمل و متأثر از یکدیگر بوده است، ولی در زمینهٔ علوم اسلامی نیز اختلاف دیدگاه ها و تفاوت مبانی علمی، در صورتی که با سعهٔ صدر و برخورد صرف علمی مطرح می شده است، موجب تکامل و رشد علوم اسلامی بوده است. حدیث منقول از رسول گرامی اسلام حضرت محمد صلی الله علیه و آله و سلم که اختلاف امت را رحمت می داند، ناظر به اختلافات علمی علماء امت است که زمینهٔ بحث و تبادل نظر را فراهم می سازد و تکمیل و تکامل علوم اسلامی را موجب می شود. رشد علم کلام، علم تفسیر، علم حدیث، علم فقه و سایر علوم اسلامی، تا حد زیادی مرهون اختلاف نظر و تفاوت اجتهاد و برداشت علمی علماء بوده که مباحثات و کاوش‌های علمی عمیق و دقیقی رابه دنبال داشته است. البته این اختلاف نظر، از دیدگاه قرآن کریم هیچگاه نمی تواند به نزاع و تفرقه بیانجامد زیرا نزاع و درگیری بین طوائف و فرق مختلف مسلمین، مورد نهی صریح قرآن کریم است که هیچ مسلمانی نمی تواند بدان بی اعتنا باشد.

در مجموعهٔ تلاش های علمی و تحقیقی که علماء دین داشته اند، نقش علماء امامیه، نقشی برجسته و غیر قابل اغماض است. علماء امامیه، هم در زمینه علوم و فنون غیر دینی و هم شاخه های مختلف علوم و معارف اسلامی، تلاش ها، تحقیقات و تألیفات گرانقدری داشته اند. بررسی نقش بارز مراکز علمی امامیه و علمای آنان در توجه و گرایش مردمان شبه قاره به معارف و ارزش های والای

اسلامی و آگاهی و توجه به حضور گستردهٔ علمی آنان و آثار و افکارشان، ضمن اینکه برای محققان بی نظر و دانش پژوهان صادق، راه تحقیق و بحث و کاوش در موضوعات مختلف اسلامی را از منظرها و دیدگاه‌های متفاوت، باز می کند، در عین حال نشان می دهد که برخلاف نظر بدبینانهٔ برخی جاهلان یا مغرضان، علماء امامیه به عنوان بخش مهمی از دانشمندان مسلمان، از دیرباز تاکنون سهم عمده ای در رشد علوم و معارف اسلامی داشته با حسن تفاهم و برخورد اسلامی متقابل با علماء سایر مذاهب و نحله ها متفقاً در حراست از مرزهای فکری اسلام کوشا بوده‌اند.

فهرست آثار چاپی امامیه که قبلاً به گونهٔ دیگری [1] توسط این مرکز منتشر شده است، به کوشش نویسندهٔ فاضل آن، آقای سید حسین عارف نقوی، و با کمک بخش تحقیقات این مرکز، باترتیب و تبویب تازه، و با تحقیق و تتبع گسترده‌تر، به زیور طبع آراسته می شود و در اختیار محققان قرار می گیرد.

مؤلف محترم، خود شیوهٔ کار را در مقدمهٔ کتاب بیان کرده اند که حاجتی به تکرار آن نیست. جلد اول و دوم این فهرست به کتب چاپی به زبان اردو اختصاص دارد و قرار است جلد سوم و چهارم این فهرست، به کتب چاپی زبان های عربی، فارسی و زبان‌های محلی منطقه، بپردازند.

جلد اول که اکنون در اختیار شماست، تعداد ۳۷۰۸ عنوان کتاب را که در موضوعات ترجمه و تفسیر قرآن، علوم القرآن، تجوید، احادیث(حدیث و اصول حدیث)، عقاید، مناجات، نعت و قصاید، نظم، مثنوی، غزل، دواوین و کلیات، افسانه، تعلیم و تعلّم، رومان، نمایشنامه، ادبیات کودکان و ادبیات اردو(نثر)، علوم غریبه، علوم اسلامی، کتب متفرقه، فرهنگ و لغات، اقتصادیات، شعرو شاعری و متفرقات به زبان اردو منتشر شده، معرفی می کند، اعم از اینکه این کتاب ها به زبان اردو تألیف شده باشد یا از زبان دیگری به اردو ترجمه شده باشد.

البته همانطور که از موضوعات کتاب ها معلوم می شود، نظر مؤلف محترم، بیشتر معطوف به گردآوری و معرفی کتب منتشره در موضوعات و مسائل دینی و مذهبی بوده و کتابهائی که دانشمندان و علماء امامیه شبه قاره در دیگر موضوعات مختلف علمی تألیف یا ترجمه کرده اند، بجز مواردی

---

۱ - فهرست آثار چاپی شیعه در شبه قاره، بخش اول(تفاسیر و علوم قرآنی، حدیث و عقاید)، ۱۴۱۱هـ‌ق/۱۹۹۱ م.(شماره ردیف انتشارات مرکز،۱۲۰)

اندک، در این فهرست مد نظر نبوده است. مؤلف برای تدوین این کتاب از بیشتر کتابخانه های مهم سراسر پاکستان، اعم از کتابخانه های شهرهای بزرگ و کوچک و کتابخانه های شخصی و دولتی استفاده کرده و فهرست کتابخانه های مزبور را در مقدمهٔ (جلد اول) آورده است و نیز در آنجا تذکر داده که برای تدوین این کتاب کتابهای معرفی شده را مستقیماً دیده و پس از بررسی در این کتاب جای داده است و اگر احیاناً کتابی در این کتابخانه ها پیدا نشده و از دسترس وی خارج بوده، از کتابهای مرجع همچون "الذریعه الی تصانیف الشیعه" از شیخ آقا بزرگ تهرانی و دیگر کتابها استفاده کرده است.

در این کتاب نه تنها آثار چاپی امامیه معرفی شده بلکه در بعضی موارد به شرح حال نویسندگان نیز اشاره ای شده است، که برای تدوین کتابی مانند تذکره علمای امامیه[1] کمک خواهد کرد.

از تلاش های مؤلف محترم و همکاران بخش تحقیقات و بخش انتشارات مرکز که با کوشش و صمیمیت این کتاب را برای انتشار آماده کردند، سپاسگزاری می نمایم و امیدوارم مجلدات بعدی این اثر نیز به سرعت آماده و منتشر و در اختیار علاقه مندان قرار گیرد. ان شاءالله.

علی ذوعلم

سرپرست مرکز

محرم الحرام ۱۴۱۸ق / اردیبهشت ۱۳۷۶ش

---

۱ - تذکرهٔ علمای امامیه پاکستان، تألیف حسین عارف نقوی از سوی این مرکز در سال ۱۳۶۳ ش منتشر شده است.

## سخن مدیر

اسلامی نظریہ کی وضاحت اور اشاعت میں برصغیر پاک و ہند کا مقام اور مختلف اسلامی علوم کی تحقیق اور تصنیفات کے سلسلہ میں اس سرزمین کے دانشوروں اور علمائے دین کی مساعی اور جدوجہد ایک ایسا موضوع ہے کہ کوئی محقق اور فاضل شخص اس کی تعریف اور قدردانی کیے بغیر نہیں رہ سکتا اور اس امر کی نشان دہی کرتا ہے کہ دین مبین اسلام اپنی جائے پیدائش یعنی جزیرہ نمائے عرب کے مقابلہ میں کہیں زیادہ عظیم اسلامی دنیا کے دوسرے خطوں کے اہل علم و دانش کی علمی اور تحقیقی توجہ اور غور و فکر کا مرکز رہا ہے ۔ اکثر محقق اور مؤلف حضرات جنہوں نے تفسیر ، فقہ ، علم کلام ، فلسفہ ، عرفان ، حدیث ، سیرت ، تاریخ ، سیاست ، اخلاق وغیرہ پر کتابیں لکھی ہیں وہ غیر عرب دانشور اور علما تھے ، جنہوں نے اپنا علمی اور فکری

سرمایہ دین مبین اسلام کے مختلف گوشوں اور زاویوں کی وضاحت کرنے میں صرف کیا اور عظیم اسلامی تمدن کی اصلی عناصر کی بنیاد رکھی اور آج انہوں نے مسلمانوں کیلئے علوم و معارف کا ایک عظیم سرمایہ یادگار چھوڑا ہے حتی کہ ادبیات عرب اور اس کی مختلف شاخوں اور فنون کے میدان میں بھی غیر عرب علما و فضلا کا حصہ خود عربوں سے کمتر نہیں ہے اور یہ حقیقت اس امر کا ثبوت ہے کہ دین مبین اسلام کا کسی طرح بھی کوئی خاص نسلی یا جغرافیائی رنگ نہیں رہا ہے ، بالکل ویسا ہی جیسے اس کے آخری دین ہونے اور اس کے عظیم الشان پیغمبر حضرت محمّد (ص) کے آخری پیغمبر ہونے نے اس دین حق کی زمانی محدودیت کی نفی کر دی ہے ۔

برصغیر میں اسلام کے مختلف فقہی مکاتب اور نظریاتی فرقوں کا وجود اس امر کا موجب ہوا کہ مختلف اسلامی مسائل ، موضوعات اور نقطہ ہائے نظر پر علما اور فضلا کے مذہبی اور فقہی اصولوں کی بنیاد پر تحقیق عمل میں آئے ، جیسا کہ ہم تک پہنچنے والے قیمتی علمی سرمائے سے ، مسلمان دانشوروں کی عام توجہ اور مجموعی کوشش کی نشان دہی ہوتی ہیں ۔ البتہ بعض موضوعات میں جیسے طب، تجربیاتی علوم ، نجوم ، ریاضی وغیرہ جو خاص دینی موضوعات کے علاوہ مسلمان دانشوروں کی توجہ کا مرکز رہے ہیں ، یہ مذہبی اور فرقہ وارانہ اختلاف علوم کے میدان میں بے اثر رہا ہے ، اور ان علما نے اپنی مساعی اور جدوجہد میں ایک دوسرے کے کام کی تکمیل کی ہے اور ایک دوسرے کا اثر قبول کیا ہے ۔ خود اسلامی علوم کے میدان میں بھی اختلاف نظر اور اصولی علمی اختلاف جہاں تک وسعت نظر کے ساتھ موضوع بحث رہا ہے ، علوم اسلامی کے ارتقا اور نشوو نما کا باعث بنا ہے ۔

رسول اکرم حضرت محمّد (ص) سے منقول حدیث جس میں آنحضرت اختلاف امت کو رحمت تصور فرماتے ہیں ، امت کے علما کے علمی اختلافات کی طرف اشارہ کرتی ہے ، جو بحث اور تبادل نظر کی گنجائش فراہم کرتے اور اسلامی علوم کی تکمیل اور ارتقا کا موجب ہوتے ہیں ۔ کلامی علوم ، تفسیر ، حدیث ، فقہ اور دوسرے اسلامی علوم کا ارتقا بڑی حد تک علما کے اختلاف نظر ، اجتہاد اور علمی نتائج کے استنباط میں فرق کا مرہون منّت رہا ہے ، جس کے نتیجہ میں عمیق اور دقیق علمی مباحثات اور مساعی عمل میں آئے ہیں ۔ البتہ قرآن کریم کی رو سے یہ اختلاف نظر کبھی بھی نزاع اور فرقہ واریت

کا باعث نہیں ہوسکتا ، کیونکہ مسلمانوں کے مختلف گروہوں اور فرقوں کے مابین نزاع اور جھگڑا قرآن کریم کے صریح نص کے خلاف ہے ، جس سے کوئی بھی مسلمان بے پروا نہیں رہ سکتا ۔

وہ تمام علمی اور تحقیقی جدوجہد جو علمائے دین کی طرف سے عمل میں آئی ہے علمائے امامیہ کا کردار نمایاں رہا ہے اور اس سے چشم پوشی ممکن نہیں ہے ۔ علماء امامیہ نے غیر دینی علوم و فنون اور اسلامی علوم و معارف کے مختلف شعبوں میں گرانقدر تصنیفات اور تحقیقات یادگار چھوڑی ہیں ۔ اسلامی معارف اور بلند اقدار کی طرف برصغیر کے لوگوں کی توجہ اور میلان میں امامیہ علمی مراکز اور ان کے علما کا روشن کردار اور ان کے وسیع علمی جدوجہد اور ان کی تصنیفات اور افکار کے بارے میں اطلاع اور ان کی طرف توجہ نے علاوہ اس کے کہ غیر متعصب محققوں اور سچے طالبان دانش کیلئے متنوع نقطہ ھائے نظر سے مختلف اسلامی موضوعات پر تحقیق ، بحث اور کاوش کا راستہ ھموار کیا ہے ، اس امر کی بھی نشان دہی کی ہے کہ بعض جاھل اور غرضمند لوگوں کے سوء نظر کے برخلاف ، مسلمان دانشوروں کے ایک اہم حصّے کے طور پر ، بڑی مدت سے آج تک اسلامی علوم و معارف کی نشوونما میں علمائے امامیہ کا قابل توجہ حصہ رہا ہے اور اس امر پر اتفاق ہے کہ دوسرے مذاھب اور گروھوں کے علماء کے ساتھ متقابل حسن تفاھم اور اسلامی سلوک کو روا رکھتے ہوئے وہ اسلام کی فکری سرحدوں کی حفاظت کیلئے کوشاں رہے ہیں ۔

امامیہ کی مطبوعہ کتابوں کی فہرست جو پہلے کچھ دوسرے طرز سے (۱) اس مرکز کی طرف سے شائع ہوئی ہے ، اس کے فاضل مصنف جناب سیّد حسین عارف نقوی کی کوشش اور اس مرکز کے شعبہ تحقیقات کی اعانت سے جدید ترتیب اور تبویب اور وسیع تر تحقیق و تدقیق کے ساتھ زیور طبع سے آراستہ ہو کر محققین محترم کی خدمت میں پیش کی جا رہی ہے ۔

---

۱- فہرست آثار چاپی شیعہ در شبہ قارہ ، حصہ اوّل (تفاسیر ، علوم قرآنی ، حدیث اور عقائد) ، ۱۴۱۱ هجری قمری / ۱۹۹۱ عیسوی (مرکز کی مطبوعات کا سلسلہ وار نمبر ۱۲۰).

محترم مصنف نے کتاب کے مقدمہ میں اپنے کام کی روش کی وضاحت فرما دی ہے ، جسے دوبارہ بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے ۔ اس کتابیات کی پہلی اور دوسری جلدیں اردو زبان کی مطبوعہ کتابوں کے لئے مخصوص ہیں ۔ تیسری اور چوتھی جلدیں عربی ، فارسی اور اس علاقہ کی مقامی زبانوں کی مطبوعہ کتابوں کے لئے مخصوص ہونگی ۔

پہلی جلد میں جو آپ ملاحظہ فرما رہے ہیں ۳۷۰۸ کتابوں کا تعارف کرایا گیا ہے جو قرآن کے ترجمہ اور تفسیر ، علوم قرآن ، تجوید ، حدیث (حدیث اور اصول حدیث) ، عقائد ، مناجات ، لغت اور قصائد ، نظم ، مثنوی ، غزل ، دواوین اور کلیات ، افسانہ ، تعلیم و تعلّم ، ناول ، ڈرامہ ، بچوں کے ادب اور اردو ادب (نثر) ، علوم غریبہ ، علوم اسلامی ، متفرق کتب ، فرہنگ اور لغت ، اقتصادیات اور شعر و شاعری پر اردو زبان میں شائع ہوئی ہیں خواہ وہ کتابیں خود اردو زبان میں تصنیف کی گئی ہوں یا دوسری زبان سے اردو میں ترجمہ کی گئی ہوں ۔

البتہ جیسا کہ کتابوں کے موضوعات سے معلوم ہوتا ہے ، فاضل مؤلف کی توجہ بیشتر دینی اور مذہبی موضوعات اور مسائل پر مطبوعہ کتابوں کے کوائف اور تعارف کی طرف مرکوز رہی اور ایسی کتابیں جو برصغیر کے امامیہ دانشوروں اور علما نے دیگر علمی موضوعات پر تصنیف یا ترجمہ کی ہیں ، سوائے معدودے چند کتابوں کے ، اس فہرست میں ان کے مدنظر نہیں رہی ہیں ۔ محترم مؤلف نے اس کتاب کی تیاری میں پاکستان کے بیشتر اہم کتابخانوں سے استفادہ کیا ہے ، خواہ وہ بڑے شہروں میں واقع ہوں یا قصبوں میں اور خواہ وہ ذاتی کتابخانے ہوں یا سرکاری کتابخانے ہوں ۔ ان کتابخانوں کی فہرست جلد اوّل کے مقدمہ میں دیدی ہے ، اور وہاں یہ بھی بتایا ہے کہ اس کتاب کی تیاری میں ان مذکورہ کتابوں کو انہوں نے براہ راست ملاحظہ کیا ہے ، اور ان کے مطالعہ کے بعد ان کو اس کتاب میں جگہ دی ہے اور اگر کوئی کتاب ان کتابخانوں میں نہیں مل سکی یا ان کی دسترس سے خارج تھی تو اس صورت میں حوالہ جاتی کتب سے استفادہ کیا ہے ۔

اس کتاب میں صرف امامیہ مطبوعہ کتابوں ہی کا تعارف نہیں کرایا گیا بلکہ بعض جگہ پر ان کے مصنفوں کے حالات زندگی کی طرف بھی اشارہ کیا گیا ہے ، جو

تذکرہ علمائے امامیہ (۱) جیسی کتاب کی تیاری میں مددگار ثابت ہوں گے ۔

فاضل مؤلف اور مرکز کے شعبہ تحقیقات اور مطبوعات کی کاوشوں کے سلسلہ میں جنہوں نے اس کتاب کو بڑی کوشش اور خلوص سے تیار کیا ہے ، شکریہ ادا کرتے ہیں ، اور امید ہے کہ اس کتاب کی دوسری جلدیں بھی تیزی سے تیار اور طبع ہو کر ان کے طالب حضرات کی دسترس میں قرار پائیں گی ۔ ان شاء اللہ ۔

علی ذُوعلم

سرپرست مرکز

محرم الحرام ۱۴۱۸ ق/ اردیبہشت ۱۳۷۶ ش

---

۱ - تذکرہ علمائے امامیہ پاکستان تألیف حسین عارف نقوی اس مرکز کی طرف سے ۱۳۶۳ش/۱۹۸۴ء میں شائع ہوئی ہے ۔

# پیش لفظ

اسلامی تہذیب کی تاریخ میں ہمارے مصنفین نے معاشرتی اور علمی طبقات کی مناسبت سے مصنفین کے متعدد تذکرے تصنیف کئے ہیں . جنہیں طبقات کے نام سے یاد کیا جاتا تھا . جیسے « طبقات المفسرین » یا « طبقات المحدثین » یا « طبقات الفقها » وغیرہ . مختلف سرزمینوں میں اسلامی معاشروں کی تشکیل مختلف انسانی و اجتماعی طبقات سے ہوتی چلی آ رہی ہے اور اسلام کی ترویج و تبلیغ میں تمام طبقات کا اپنی اپنی سر زمینوں کے تقاضوں کے مطابق حصہ رہا ہے . اسلامی معاشرے میں فقہی مسلک کے اعتبار سے تشیع ایک اہم ترین عنصر ہے . جس نے صدر اسلام سے لے کر تا حال تصنیفی نقطہ نظر سے نہایت اہم اور قابل ذکر خدمات انجام دی ہیں . یہ خدمات اس قدر وسیع ہیں کہ اس دور کے ایک مقتدر عالم اور کتابشناس آقا بزرگ طهرانی (متوفی ۱۳۸۹ ھ.ق/ ۱۹۷۰ء) نے پچیس جلدوں میں « الذریعه الی تصانیف الشیعه » لکھ کر

ان خدمات کو شمار کرنے کی قابل ستایش کوشش کی ہے ۔ اسی طرح اعجاز حسین نیشاپوری لکھنوی کی کتاب « کشف الحجب و الاستار عن اسماء الکتب و الاسفار » موجودہ زمانے کی ایک اہم کتاب ہے جس میں شیعہ مصنفین کی کتابوں کا ذکر ہوا ہے ۔ مگر یہ دونوں کتابیں زیادہ تر عربی اور فارسی کتب اور ایرانی مصنفین کے ذکر پر مشتمل ہیں ۔ تشیع کی ایک اہم پایگاہ برصغیر پاکستان و ہند ہے ۔ اور یہاں کی عمومی زبان اردو اور دیگر علاقائی زبانیں اسلام کی تفہیم کا مؤثرترین ذریعہ بن چکی ہیں ۔ ایک عرصے سے یہ ضرورت محسوس کی جا رہی تھی کہ برصغیر کے دیگر طبقات اعلام کے ساتھ ساتھ یہاں کے امامیہ نے جو تصنیفی و علمی خدمات انجام دی ہیں۔ ان کا ایک کتابیاتی جائزہ لیا جائے ۔ اس سلسلے میں میں نے ۱۹۸۶ء میں برصغیر کے امامیہ کی تصانیف تألیفات اور تراجم پر کام شروع کیا اور اپنے کام کو صرف مطبوعہ کتابوں تک محدود رکھا ۔ میرے پیش نظر یہاں چھپنے والی امامیہ مصنفین کی اردو ، عربی ، فارسی پنجابی، سندھی اور انگریزی کتابوں کی فہرست کی تدوین ہے ۔ ۱۹۹۱ء میں اس سلسلے کی پہلی کڑی « فہرست آثار چاپی شیعہ در شبہ قارہ » مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان نے شایع کی جس میں قرآن ، حدیث ، اور عقاید پر مشتمل کتابوں کا تذکرہ تھا ۔ اب یہ فیصلہ کیا گیا کہ نہ صرف مذکورہ حصے کو اضافات کے ساتھ مرتب کیا جائے بلکہ بقیہ موضوعات کو بھی بتدریج شایع کیا جائے ۔ چنانچہ نئی ترتیب و تدوین کے بعد اب اس کتابیات کی دو جلدیں بیک وقت شایع کی جا رہی ہیں ۔ پہلی جلد میں اردو زبان کے حسب ذیل موضوعات پر کتابیں ہیں :

ترجمہ و تفسیر قرآن ، علوم القرآن ، تجوید ، احادیث (حدیث و اصول حدیث ) ، عقاید ، مناجات ، نعت و قصاید ، نظم ، مثنوی ، غزل ، دواوین و کلیات ، افسانہ ، تعلیم و تعلّم ، ناول ، ڈرامہ ، بچوں کا ادب ، اردو ادب (نثر) ، علوم غریبہ ، علوم اسلامی ، کتب متفرقہ ، فرہنگ و لغات ، اقتصادیات ، شعر و شاعری و متفرقات ۔

دوسری جلد میں حسب ذیل موضوعات پر اردو کتابوں کو شامل کیا گیا ہے :

اصول فقہ و فقہ ، سیرۃ و سوانح ، خطبات و مجالس ، مناظرہ ، اقبالیات ، سفرنامہ ، مکتوبات ، تاریخ ، انساب ، تذکرہ و سوانح ، اخلاق ، تحقیق و تنقید ، انیسیات ، غالبیات ، سیاسیات ، تاریخ اسلام ، تاریخ پاکستان ، تاریخ ہندوستان ، تاریخ ایران ،

وغیرہ ، تاریخ عمومی، شیخیت ، لغات ، طب ، قواعد اردو ، موسیقی ، سلام ، رباعیات و نوحہ جات ، مراثی انیس و دبیر ، مرثیے وغیرہ ۔

میری کوشش یہ رہی ہے کہ ہر کتاب کو جس کا اس فہرست میں تذکرہ ہوا ہے خود دیکھا جائے ۔البتہ جو کتابیں براہ راست نہیں دیکھ پایا ان کے آگے مآخذ کا ذکر کر دیا گیا ہے ۔ جس کتاب کے نام کے سامنے ستارے کا نشان دیا گیا ہے ۔ وہ کسی اور زبان سے اردو میں ترجمہ کی گئی ہے ۔

جن کتابوں کا اس فہرست میں اندراج ہوا ہے ۔ ان کے مصنفین مؤلفین اور مترجمین کے بارے میں یہ اطمینان حاصل کرنا کہ ان کا تعلق امامیہ سے ہے خاصا مشکل کام ہے ۔ اس بارے میں راقم السطور نے تحقیق کی مکمل کوشش کی ہے ۔

اس فہرست کی تیاری میں حسب ذیل کتب خانوں سے استفادہ کیا گیا ہے ۔ جس کے لئے میں ان کے مہتمم حضرات کا شکر گزار ہوں ۔

* اسلام آباد
  - ادارہ تحقیقات اسلامی
  - پاکستان نیشنل سنٹر
  - مرکزی لائبریری قائداعظم یونیورسٹی
  - کتب خانہ بلال مہدی
  - کتب خانہ خواجہ مرتضی
  - کتب خانہ مولانا محمّد ثقلین کاظمی
  - کتب خانہ ڈاکٹر سیّد سبط حسن رضوی
* جھنگ
  - کتب خانہ دارالعلوم حسینیہ
* راولپنڈی
  - پاکستان نیشنل سنٹر
  - کتب خانہ مفیدیہ سیار

- کتب خانه ملک آفتاب حسین قمی

* سرگودها
  - کتب خانه دارالعلوم المحمدیه
  - کتب خانه شیخ محمّد حسین ذهکو نجفی

* سکردو
  - کتب خانه شیخ محمّد صادق کچوره
  - کتب خانه شیخ حسن فخر الدّین نجفی

* کراچی
  - کتب خانه انجمن ترقی اردو
  - کتب خانهٔ جامعه امامیه ناظم آباد
  - کتب خانه مولانا سیّد محمّد دهلوی

* کوهاٹ
  - کتب خانه شیخ جواد حسین ، هنگو

* گجرات
  - کتب خانه انجمن حسینیه
  - کتب خانه مولانا سیّد امداد حسین شاه

* گوجرانواله
  - کتب خانه مدرسه جعفریه

* گوجرخان
  - کتب خانه کسری منهاس ، سیّد کسران

* لاهور
  - مرکزی لائبریری پنجاب یونیورسٹی
  - پنجاب پبلک لائبریری

- کتب خانہ جامعۃ المنتظر
- کتب خانہ مدرسۃ الواعظین
- کتب خانہ سیّد مظفر اقبال زیدی

* نوشہرہ
- کتب خانہ محمّد اقبال بلوچ

اس کتاب کی تدوین اور اشاعت میں جناب علی ذوعلم سرپرست مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان نے جو سرپرستی فرمائی ہے ۔ اس کے لئے میں ان کا بے حد ممنون ہوں ۔ ناشگزاری ہوگی اگر میں جناب ڈاکٹر عارف نوشاهی اور خانم انجم حمید کا ذکر نہ کروں کہ اُنھوں نے میری ہر جگہ رہنمائی فرمائی ۔ خداوند تعالی ان کو مزید توفیقات عنایت فرمائے ۔

حسین عارف نقوی
محرم الحرام ۱۴۱۸ ھ.ق./مئی ۱۹۹۷ء

# ترجمه و تفسیر قرآن

* تفسیر امام حسن عسکری (عربی).

(۱) آثارِ حیدری : مولانا سیّد شریف حسین بھریلوی (م۱۳۶۱ ھ).
امام حسن عسکری علیہ السّلام کی طرف منسوب تفسیر کا ترجمہ مع تقاریظِ مولانا سیّد نجم الحسن عابدی (م ۱۳۵۸ ھ)، مولانا سیّد محمّد ھارون (م۱۳۳۹ ھ) اور مولانا سیّد احمد کبیر (۱۳۶۰ ھ). ۶۰۰ ص، امامیہ کتب خانہ لاھور، سات روپیہ، گیلانی الیکٹرک پریس لاھور.

(۲) آیات فضائل : مولانا سیّد محمّد تقی (م ۱۳۴۱ ھ)
فضائل اھلبیت کی جملہ آیات کو اکٹھا کیا گیا ہے جلد اوّل ،۴۸۲ ص.

(۳) آیات فضائل : مولانا سیّد محمّد تقی (م ۱۳۴۱ ھ)
جلد دوم ، ۲۸۸ ص.

(۴) آیات فضائل : مولانا سیّد محمّد تقی (م ۱۳۴۱ ھ)
جلد سوم ، ۱۸۰ ص.

(۵) آیات فضائل : مولانا سیّد محمّد تقی (م ۱۳۴۱ ھ)
جلد چھارم ۷۹ ص.

* آیۃ الکرسی پیام - آسمانی توحید (فارسی) : آقای محمّد تقی فلسفی

(۶) آیۃ الکرسی : مولانا سیّد محمّد تقی نقوی
«آیۃ الکرسی» پر دس تقاریر کا مجموعہ ، ۲۶۰ ص، لاھور : مصباح القرآن ترسٹ ، ۱۹۹۰م.

(۷) آیت تطھیر : مولانا سیّد امیر حسین نجفی (م ۱۴۰۸ ھ)
۲۴ ص ، امامیہ مشن لاھور ، تعلیمی پریس لاھور.

(۸) آیت مودت : مولانا مشتاق حسین شاھدی
قُلْ لَا اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْراً اِلاَّ الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبٰى کی تفسیر
۱۴ ص ، قصر مسیّب رضویہ سوسائٹی کراچی ۔

(۹) ابواب المصائب : میرزا سلامت علی دبیر (م ۱۲۹۲ ھ)
صرف سورۂ یوسف کی تفسیر ، کہیں کہیں ربطِ مصائب ، ۱۶۸ ص ۔

(۱۰) اتفاق البرھان : مولانا محمّد علی طبسی حیدرآبادی (م ۱۳۳۱ ھ)
آیتِ معراج کی تشریح (توحید)۔

(۱۱) احسن الحدیث : علامہ طالب جوھری
سورہ فاتحہ اور سورہ بقرہ کی ۸۶ آیات کا ترجمہ و تفسیر
۳۸۷ ص ، لاھور : امام بارگاہ باب العلم ، نثار آرٹ پریس لاھور ، ۱۹۹۶م ۔

(۱۲) ازھار التنزیل : مولانا سیّد محمّد محسن زنگی پوری

(۱۳) اسلام : نواب محمّد علی خان
قرآن پاک کی ان ۵۸ آیات کا ترجمہ مع متن جن میں لفظ اسلام آیا ہے
۲۰ ص ، نظامی پریس لکھنؤ ۔

(۱۴) انوار الآیات : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
سو سے زیادہ آیات کی تفسیر مع تفسیر سورۃ الحجرات ، لاھور۔

(۱۵) انوار الانظار : تاج العلماء مولانا سیّد علی محمّد (م۱۳۱۲ھ) ( ذریعہ :۲)۔

(۱۶) انوار الفرقان جلد اوّل : مولانا مشتاق حسین شاھدی
تیرہ سورتوں کی تفسیر : الحمد ، القدر ، الزلزال ، التکاثر ، العصر ، الفیل ، القریش ، الماعون ، الکوثر ، الاخلاص ، الفلق ، الناس ، اللھب
۱۷۵ ص ، ۴۰ روپیہ ، کراچی۔

(۱۷) انوار القرآن : علامہ ذیشان حیدر جوادی
۱۲۴۲ ص ، لاھور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۹۹۶م۔

(۱۸) انوار القرآن جلد اوّل : مولانا سیّد راحت حسین گوپالپوری (م ۱۳۷۶ ھ)
سورۂ بقرہ کے چند رکوع کی تفسیر ، تفسیر کے علاوہ مندرجہ ذیل امور پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے : لفظی ترجمہ ، با محاورہ ترجمہ ، علمِ صرف ، علمِ

نحو ، ظاھری تفسیر ، تفسیر بطریق اھلسنّت ، تفسیر بطریق شیعہ ، عصمتِ انبیاء پر تفصیلی بحث کی گئی ہے ۔
۸۵۶ ص ، چار روپیہ ، ۱۳۵۷ ھ ، مطبع اصلاح کجوا (بہار) ۔

(۱۹) ایجاز التحریر فی آیت التطہیر : مولانا سیّد ناصر حسین بن مظفر حسین جونپوری (م ۱۳۱۳ ھ)

* البیان (عربی ) : آیت اللہ سیّد ابوالقاسم خوئی (م ۱۹۹۲م)

(۲۰) البیان فی تفسیر القرآن : شیخ محمّد شفاء نجفی

عنوانات : فضائل قرآن ، اعجاز قرآن ، اعجاز قرآن اور اوھام ، رسولِ اسلام (ص) کے دیگر معجزات ، قاریوں پر ایک نظر ، قراءتوں پر ایک نظر ، کیا قرآن سات قراءتوں پر نازل ہوا ، مسئلۂ تحریف قرآن ، جمع قرآن کے بارے میں نظریات، ظواھر قرآن کے بارے میں حجیّت ، قرآن کے بارے میں نسخ ، عالم خلقت کے بارے میں بداء ، اصول تفسیر ، قرآن حادث ہے یا قدیم ، تفسیر سورۂ فاتحہ ، آیت بسم اللہ کے بارے میں بحث اوّل ، آیت الحمد کے بارے میں بحثِ دوم ،
۵۳۴ ص ، جامعہ اھلبیت ، اسلام آباد ، ۱۴۱۰ ھ/۱۹۸۹م، عظمت برادر پرنٹرز لاھور ، قیمت : ۱۲۵ روپے ۔

(۲۱) البیان : محمّد فضلِ حق

صرف تفسیر سورۂ فاتحہ ، ۱۷۶ ص ، بیس روپیہ ، جامعہ تعلیماتِ اسلامی کراچی۔

(۲۲) برھان البیان: مولانا سیّد ابوالقاسم رضوی (م ۱۳۲۴ ھ)

* پیام قرآن(فارسی ) : آیۃ اللہ ناصر مکارم شیرازی

(۲۳) پیام قرآن (جلد اوّل): مولانا سیّد صفدر حسین

تفسیر نمونہ کا موضوع وار احاطہ
۵۲۶ ص ، ۱۰۰ روپے ، لاھور: مصباح القرآن ، کاظم برادرز پرنٹرز لاھور، ۱۴۱۴ھ۔

(۲۴) پیام قرآن ( جلد دوم) : مولانا سیّد صفدر حسین

۵۲۸ ص ، ۱۲۵ روپے ، لاھور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۴ ھ۔

(۲۵) پیام قرآن (جلد سوم): مولانا سیّد صفدر حسین
۳۷۰ ص ، ۱۲۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۵ ھ.

(۲۶) تبلیغ رسالت : سیّد غلام اصغر
یاَیُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ کے حوالے سے ثبوت خلافت بلافصل امیر المؤمنین (ع) کہیں کہیں عربی عبارات کا منظوم ترجمہ بھی پیش کیا گیا ہے ۔

خم میں نبی منادی ہیں سنتا ہوں میں صدا — یوم غدیر دیتے ہیں انکو نبی ندا
انکار کوئی کر نہ سکا بولے سب وہیں — مولی ہوں اور ولی ہوں تمہارا میں بالیقین
دنیا میں تیرے حکم سے باہر نہیں کوئی — مولی تیرا خدا ہے ہمارا ہے تو ولی
تم ہو ہمارے بعد امام اور رہنما — فرمایا تب علی سے انھو ہے میری رضا

۸۰ ص ، مطبع اصلاح کھجوا ضلع سارن .

(۲۷) تحقیق آیت نجوی : شیخ محمّد اسحاق نجفی و میرزا محمّد جعفر
سورۂ مجادلہ کی آیت ۱۳ کی تفسیر ، ۳۰ ص ، کراچی.

(۲۸) ترجمہ و تفسیر قرآن مجید : علاّمہ سیّد محمّد صادق حفید نجم الملّت
بعض عنوانات : خدا کا وجود ، توحید ، صفاتِ ثبوتیہ ، قدرت ، علمِ غیب ، صدق ، امامت خدا کی طرف سے ہے ، حضرت رسول (ص) کی عصمت ، ائمہ کی عصمت ، حضرت علی کی امامت و خلافت ، امام حسین (ع) کی فضیلت
۹۶۰ ص ، نظامی پریس لکھنؤ .

(۲۹) ترجمہ و تفسیر القرآن الکریم : حافظ سیّد فرمان علی (م ۱۳۳۴ ھ)
شروع میں مولانا سیّد نجم الحسن عابدی (م ۱۳۵۷ ھ)، مولانا سیّد محمّد باقر (م ۱۳۴۶ ھ)، مولانا سیّد ظہور حسین (م ۱۳۵۷ ھ)، مولانا سیّد محسن نواب (م ۱۳۸۹ ھ) اور مولانا سیّد کلب حسین (م ۱۳۸۳ ھ) کی تقاریظ ہیں . مولانا سیّد علی نقی صفی کی منظوم تقریظ ہے .

ہے مثل یہ مصحف گرامی — مطبوع مطبع نظامی
خوشخط ، خوشرنگ ، خوشنما ہے — ہر صفحہ پر اک چمن کھلا ہے

۹۶۰ ص ، مکتبۂ تعمیر ادب لاہور، پنجاب پریس لاہور.

(۳۰) ترجمہ قرآن : تاج العلماء مولانا سیّد علی محمّد (م ۱۳۱۲ ھ)
بغیر متن ، دو جلد ، ۱۳۰۴ ھ، لکھنؤ.

(۳۱) ترجمۂ قرآن شریف : محمّد حسین قلی خان ابن نواب مہدی قلی خان
بلا متن ، ۷۹۶ ص ، ۱۸۸۶ م ، مطبع اثنا عشری لکھنؤ.

(۳۲) ترجمہ و تفسیر قرآن المقلب بہ ضیاء الاسلام : مولانا زیرک حسین امروھی
۱۳۳۱ھ ، دلّی پرنٹنگ ورکس دھلی.

(۳۳) التّطہیر : قاضی فقیر علی عاقل انصاری
پچیس دلائل سے ثابت کیا گیا ہے کہ آیت تطہیر حضرات خمسہ نجباء علیہم السّلام کی شان میں نازل ہوئی. میر ذاکر حسین یاس لکھنوی نے تاریخ کہی:

کیا مرتبہ اہلبیت کو حق نے دیا جن کا نہ ہوا نہ ہوگا اب کوئی نظیر
کافر ہے کرے انکی طہارت میں جو شک خود جن کو کرے پاک خداوند قدیر
نازل ہوا انما ثنا میں جن کے ہیں شبّر و زھرا(ع) و علی(ع) و شبیر(ع)
اس بحث میں اک کتاب عاقل نے لکھی ہے طاہر و پاک جس کی طرز تحریر
اے یاس لکھو بہ سر ہے سالِ تالیف ہے آیت تطہیر گواہ تطہیر

۷۴ ص ، پانچ آنے ، ۱۳۲۱ ھ، اردو اخبار پریس لاھور .

(۳۴) تفسیر : مولانا محمّد رضا لاھر پوری
صرف تین پاروں کی تفسیر ( مطلع).

(۳۵) تفسیر الآیات : مولانا حاجی اعجاز حسن امروھی .(مطلع ).

(۳۶) تفسیر آیت تطہیر مع شرائط و تاثیر : مولانا سیّد حفاظت حسین بھیکپوری (م ۱۳۸۴ ھ)
۷۱ ص ، ۱۹۳۱م ، مطبع کھجوا ضلع سارن (بہار ھند).

(۳۷) تفسیر آیت انّکَ لعَلی خُلقٍ عَظِیمْ : مولانا محمّد باقر دھلوی(م ۱۸۵۷م).

(۳۸) تفسیر آیت تطہیر : مولانا محمّد باقر دھلوی (م ۱۸۵۷م).
اس کتاب میں مولانا محمّد سالم بخاری کے دربارہ آیت تطہیر یہ ابیات نقل کئے گئے ہیں:

چہ گوئیم توصیف اھلِ عبا فزون است تحریر و تقریر ما

چه گفته شود وصف شان ای پسر — که انوار حق اند بصورت بشر
گر آنها نبودی جهان هم نبود — نبودی کسی را ظهور وجود
نبود انس و جان و نبودی ملك — نبودی زمین و نبودی فلك
نبودی زمان و نبودی مکان — برای همین شد همه در عیان

رباعی :

مقبول اله اهلِ بیت اند — محبوب اله اهل بیت اند
نوری که ازان ظهورِ عالم — آن نور اله اهل بیت اند

ڈاکٹر تنویر احمد علوی نے اپنی کتاب « ذوق - سوانح اور تنقید » کے صفحہ ۲۹۶پر ذکر کیا ہے کہ مولانا محمّد باقر « تبرا » کے قائل نہیں تھے لیکن کتاب کی اندرونی شہادت ڈاکٹر صاحب کے اس دعوی کی تردید کرتی ہے . چنانچہ مولانا محمّد باقر فرماتے ہیں :

« بے زاری مخالف سے حضرت علی (ع) کے بے شک اهل ایمان کے نزدیك عین ایمان کیونکه احادیثِ متواتره فریقین سے که هر ایك حدیث اپنی جگه به تشریح هدایت فضائل علی (ع) میں مرقوم ہے لیکن یه بھی ظاهر ہے که بیزاری امر دیگر ہے اور بُرا کہنا مجلسوں میں بحیثیت مصرعه کذائی صدر امر دیگر ہے ».

۱۶۰ص،

آغاز:بسمله انما یرید الله ...یعنی نہیں چاهتا الله مگر یه که لیجاوے تم سے..

(۳۹) تفسیر انوار القرآن حصّہ اوّل : مولانا سیّد راحت حسین گوپالپوری(م۱۳۷۶م)
سورۂ فاتحه کا ترجمه و تفسیر ، ۲۲۰ ص ، ۱۳۵۵ ھ، مطبع اصلاح .

(۴۰) تفسیر اساس البیان جلد اوّل جز اوّل : مولانا سیّد علی صفدر
چند سورتوں کی تفسیر ، ۸۰ ص ، همدرد پریس . راولپنڈی .

(۴۱) تفسیر اساس البیان جز دوم : مولانا سیّد علی صفدر
۳۸ سورتوں کی تفسیر ، ۳۰۰ ص ، ڈھائی روپیه ، همدرد پریس راولپنڈی.

(۴۲) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف : علاّمه حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
قرآنِ پاك کو سمجھنے کے لئے جن جن باتوں کا جاننا ضروری ہے انہیں ۶۹

عنوانات کے تحت بیان کیا گیا ہے ۔ جلد اوّل ، ۲۷۲ ص ، پانچ روپیہ ، جامعہ علمیہ باب النجف جاڑا ضلع ڈیرہ اسماعیل خان ، ثنائی برقی پریس سرگودھا ۔

(۴۳) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۲:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورہ حمد اور سورہ بقرہ کی ۱۸۸ آیات کی تفسیر ،۲۹۲ ص، پانچ روپے ، مکتبہ باب النجف جاڑا ، خالد پرنٹنگ پریس سرگودھا.

(۴۴) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۳:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورہ بقرہ اور سورہ آلِ عمران کی ۱۹۱ آیات کی تفسیر
۲۷۲ ص ، پانچ روپیہ ، محرم ۱۳۸۱ ھ/ جون ۱۹۶۱م ، ثنائی برقی پریس سرگودھا.

(۴۵) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۴:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورہ آل عمران اور سورہ نساء کی ۱۷۶ آیات کی تفسیر
۲۷۶ ص ، پانچ روپیہ ، ثنائی برقی پریس سرگودھا ۔

(۴۶) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۵:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورۃ مائدہ اور سورۃ انعام، ۲۷۲ ص، پانچ روپیہ،ثنائی برقی پریس سرگودھا.

(۴۷) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۶:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورۃ اعراف اور سورۃ انفال ، ۲۶۰ ص ، پانچ روپیہ ، ۱۳۸۴ ھ .

(۴۸) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۷:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورۃ براۃ ، سورہ یونس اور سورہ ہود
۲۶۰ ص ، پانچ روپے ، انصار پریس سرگودھا .

(۴۹) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۸:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورۃ یوسف ، سورۃ رعد ، سورۃ ابراھیم ، سورہ حجر اور سورۃ نحل
۲۷۵ ص ، پانچ روپے ، انصار آرٹ پریس سرگودھا .

(۵۰) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد۹:علاّمہ حسین بخش نجفی(م۱۹۹۰م)
سورۃ بنی اسرائیل ، سورۃ مریم ، سورۃ طه ، سورۃ انبیاء
۲۵۲ ص، پانچ روپے ،۱۳۸۸ھ/۱۹۶۸م ،مکتبہ انوار النجف دریاخان ضلع بھکر.

(۵۱) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد ۱۰: علامہ حسین بخش نجفی (م ۱۹۹۰م)
سورۂ حج، مؤمنون، نور، فرقان، شعراء اور نمل
۲۶۸ ص، پانچ روپے، مکتبہ انوار النجف دریا خان ضلع بھکر
شروع میں «انوار پنجتن» کے عنوان سے چند رباعیاں از سیّد مصطفی حسین تاجدار دھلوی:
ہر لفظ ہے ترازوئے حق پر تلا ہوا    تسنیم، سلسبیل و لبن میں دھلا ہوا
دریا ہے ایک رشد و ہدایت کا موجزن    تفسیر ہے کہ مصحف ناطق کھلا ہوا

(۵۲) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد ۱۱: علامہ حسین بخش نجفی (م ۱۹۹۰م)
سورۂ قصص، عنکبوت، روم، سجدہ، احزاب، سبا اور سورۂ فاطر
۲۶۸ ص، دس روپے، مکتبۂ انوار النجف سرگودھا، طفیل آرٹ پرنٹرز لاھور۔

(۵۳) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد ۱۲: علامہ حسین بخش نجفی (م ۱۹۹۰م)
سورۂ یسین، صافات، ص، زمر، مؤمن، حم سجدہ، شوری، زخرف، دخان
۲۷۱ ص، دس روپے، مکتبہ انوار النجف سرگودھا، ویسٹرن پاکستان پرنٹنگ پریس، لاھور۔

(۵۴) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد ۱۳: علامہ حسین بخش نجفی (م ۱۹۹۰م)
سورۂ جاثیہ تا ممتحنہ
۲۷۲ ص، بارہ روپے، مکتبہ انوار النجف دریا خان، شاہ اینڈ سنز پریس، لاھور۔

(۵۵) تفسیر انوار النجف فی اسرار المصحف جلد ۱۴: علامہ حسین بخش نجفی (م ۱۹۹۰م)
پارہ ۲۸ تا ۳۰
۲۸۸ ص، سولہ روپیہ، ۱۳۷۶ ھ، مکتبہ انوار النجف دریا خان۔

(۵۶) تفسیر اینما: مولانا غلام حسنین کنتوری (م ۱۳۳۷ ھ)
اَیْنَما تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللهِ کی تفسیر (مطلع)۔

(۵۷) برھان مجادلہ فی تفسیر آیت مباھلہ: مولانا شیخ محمّد اعجاز حسن محمّدی بدایونی (م ۱۳۵۰ھ)، لکھنؤ۔

(۵۸) تفسیر پارہ الم: سیّد غضنفر علی بی – اے
تفسیر پارہ اوّل منظوم، ۱۹۳۲م دھلی۔

(۵۹) تفسیر توضیح القرآن : سیّد مجاور حسین (م ۱۹۸۰م)
۱۹۷۱م ، کراچی.

* تفسیر سوره یسین (فارسی) : آیت اللّٰہ حسین مظاہری

(۶۰) تفسیر سوره یسین : مولانا افتخار حسین نقوی
۴۴ باب - ۶۴۲ ص ، مکتبۃ الرضا کراچی .

(۶۱) تفسیر و تشریح آیت اصطفی و معانی آلِ عمران:مولانا مظہر علی اظہر(۱۹۷۴م)
سورۂ آلِ عمران کی آیت ۳۳-۳۴ کی تفسیر
۲۴ ص ، امامیہ کتب خانہ ، لاہور .

(۶۲) تنقید جدید : تاج العلماء مولانا سیّد علی محمّد (م ۱۳۱۲ھ)
چند آیات کی تفسیر . ( مطلع).

(۶۳) التنویر : مولانا سیّد حسن عباس موسوی
علاّمہ سیّد نور اللّٰہ شوستری (م ۱۰۱۹ ھ) کے رسالے آیت تطہیر کا ترجمہ مع متن
۱۳۴۱ ھ ، لکھنؤ . (ذریعہ).

(۶۴) توضیح خلافت مقربین : سیّد حیدر حسین ترمذی
مختلف آیات کی روشنی میں خلافت بلا فصل علی بن ابیطالب علیہ السّلام
عنوانات : آیت تطہیر کی تفسیر ، اولی الامر سے مراد امام ہے ، آیت « انّما و لیکم اللّٰہ کی تفسیر ، سورہ « الم نشرح » کی تفسیر
۱۲۶ ص، دس آنے ، شوال ۱۳۴۲ ھ /مئی۱۹۲۴م ، آفتاب برقی پریس امرتسر.

(۶۵) تفسیر رضی : مولانا سیّد محمّد رضی زنگی پوری (م ۱۳۷۰ ھ)
یہ تفسیر اُن نوٹس پر مشتمل ہے جو مرحوم نے رامپور میں تیار کئے تھے . نواب صاحب رامپور رضا علی خان کی خواہش پر علاّمہ حافظ کفایت حسین (م ۱۳۸۸ھ) ، مولانا سیّد محمّد دهلوی (م ۱۳۹۲ ھ) ، مولانا سیّد محمّد رضی زنگی پوری(م ۱۳۷۰ھ ) پر مشتمل ایک بورڈ تشکیل پایا تھا جس نے ایک جامع تفسیر لکھنا تھی لیکن تقسیم ملك کی وجہ سے کام مکمل نہ ہو

سکا مولانا مرحوم نے اس ضمن میں جو کام کیا تھا اسے ان کے صاحبزادے مولانا سیّد ظفر الحسن نے شائع کیا ہے حصّہ اوّل ، قیمت ڈیڑھ روپیہ .

(۶۶) تفسیر رضی حصّہ دوم :مولانا سیّد محمّد رضی زنگی پوری ، قیمت ڈیڑھ روپیہ

(۶۷) " " حصّہ سوم : " " " ، " "

(۶۸) " " حصّہ چهارم : " " " ، " دو "

(۶۹) " " حصّہ پنجم : " " " ، " "

(۷۰) تفسیر سورہ الحمد حصّہ اول : مولانا سیّد محمّد تقی (م ۱۳۴۱ ھ) ۳۰۸ ص.

(۷۱) " " حصّہ دوم : " " " " ۶۶ ص.

(۷۲) حقیقت الفتنه : نواب علی رضا خان قزلباش

« انما اموالکم و اولادکم فتنه » کی تفسیر اور لفظ فتنه کی تشریح

۱۶ ص ، ادارہ معارف آل محمّد سیالکوٹ، جنوری۱۹۵۲م، انشاء پریس لاهور.

(۷۳) خزینة الفضائل یا دهل فضیلت حصّہ اوّل : سیّد محمّد دهلوی مهندس

پہلے دس پاروں تک کی دو سو آیات فضیلت اور ایک سو معجزات حضرت سرورکائنات صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کو احاطۂ تحریر میں لایا گیا ہے اس کا تاریخی نام « وهل فضیلت » ہے جس سے اس کی تاریخ تألیف ۱۳۵۹ نکلتی ہے . شروع میں حضرت آیت اللہ احمد الحائری المازندرانی، آیت اللہ محمّد ابراهیم موسوی حائری ، مولانا سیّد کلب حسین اور مولانا سیّد محمّد حسین رضوی کی تقاریظ ہیں

۹۲ ص ، اپریل ۱۹۴۱م ، مطبع یوسفی دهلی.

(۷۴) تفسیر خلافت : مولانا محمّد اسماعیل دیو بندی (م ۱۳۹۶ ھ)

آیت استخلاف کی تفسیر اور خلافت بلافصل علی بن ابیطالب علیہ السّلام کا ثبوت. عنوانات :تصحیح مفهوم ، بعض آیاتِ قرآنیه، تفسیر آیت استخلاف ، مفصّل تفسیر آیتِ ولایت ، خلافت ابوبکر از قمی کا جواب ، تفسیر آیتِ غار ، تفسیر آیتِ شوری

۱۶۸ ص ، تین روپے ، مکتبه شیعه دارالتبلیغ سرگودها روڈ فیصل آباد ، پاکستان الیکٹرک پریس .

(۷۵) دعوتِ اتّحاد : ڈاکٹر سیّد ناصر حسین نقوی
« قل یا اهل الکتاب تعالوا الی کلمة » کی تفسیر
۲۵ پیسے ، ادارہ علوم الاسلام سانده کلاں لاہور ، نقوش پریس لاہور.

(۷۶) ذریعة المغفرت : مولانا ذاکر علی جونپوری (م ۱۲۱۱ ھ)
چند آیات کی تفسیر (مطلع ).

(۷۷) تفسیر ذیل البیان فی تفسیر القرآن : مولانا سیّد آقا حسین (م ۱۳۴۸ھ).
چند سورتوں کی تفسیر ، ۱۸۸ ص ، مطبع عماد الاسلام لکھنؤ ۱۳۴۲ ھ.

(۷۸) تفسیر سورۂ یوسف : مولانا محمّد تقی (م ۱۳۴۱ ھ) (مطلع).

(۷۹) تفسیر سورۂ یوسف : مولانا سیّد علی اکبر بن سلطان العلماء (م ۱۳۲۷ھ) (توحید).

(۸۰) تفسیر سورۂ یوسف : راجه امداد علی خان ، تفسیر بلانقطه.

(۸۱) تفسیر سورۂ هل اتی : سیّد امیر معز الدّین حیدرآبادی .

(۸۲) تفسیر سورۂ یوسف : سیّد ابراهیم بن محمّد تقی (م ۱۳۵۷ ھ).

(۸۳) تفسیر سورۂ هل اتی : تاج العلماء مولانا سیّد علی محمّد (م ۱۳۱۲ھ).

(۸۴) صراطِ مستقیم : مولانا خادم حسین خان .
« وان من شیعته لابراهیم » کی تفسیر
۳۸ ص ، مکتبه دارالتبلیغ شیعه گوجره .

(۸۵) صراطِ مستقیم : سیّد حسن نواب رضوی
۷۴ عنوانات کے تحت قرآن پاک کی آیات کو جمع کیاگیا ہے اور ان کا ترجمه و تفسیر پیش کی گئی ہے .
۲۲۱ ص ، تین روپے پانچ پیسے ، اکتوبر ۱۹۶۸م ، فرنٹیر ایکس چنیج پریس راولپنڈی.

(۸۶) تفسیر عمدة البیان : مولانا سیّد عمار علی سونی پتی (م ۱۳۰۴ھ).
پہلی مرتبه یه تفسیر ۱۲۸۸ ھ کو مطبع پنجابی لاہور میں چھپی . ممتاز العلماء مولانا محمّد تقی (م ۱۲۸۹ ھ) نے تقریظ لکھی .
باسمه سبحانه یه تفسیر جو فاضل تحریر فخر الحججیج المستعمرین زائر ائمه

معصومین علیہم السّلام اجمعین زکی المتقی المعی لوذعی مولانا سیّد عمار علی صاحب سلمہ اللّٰہ تعالی و ابقاہ و رزقہ ما یتمناہ نے تصنیف فرمائی ہے . مقامات متفرقہ اس کے ملاحظہ نحیف میں آئے حق سبحانہ و تعالی ان کو جزائے خیر دے اور ان کے سعی کو شائع کرنے مذہب برحق ائمہ ھدی علیہم السلام میں قبول فرمائے اور مؤمنین کو اس سے متنفع کرے . کتبہ محمّد تقی بن سیّد العلماء پاکستان میں بھی یہ تفسیر انجمن تنویر العزا ملتان کے زیر اہتمام ۱۴۰۶ھ کو چھپی ، جلد ۱ ، ۵۲۸ ص .

(۸۷) تفسیر عمدة البیان جلد ۲ : مولانا سیّد عمار علی سونی پتی (م ۱۳۰۴ھ) ۵۵۹ ص ، ستّر روپے . انجمن تنویر العزاء ملتان ، ۱۴۰۶ ھ .

(۸۸) تفسیر عمدة البیان جلد ۳ : مولانا سیّد عمار علی سونی پتی (م ۱۳۰۴ھ) ۵۵۸ ص ، ستر روپے ، انجمن تنویر العزاء ملتان ، ۱۴۰۶ ھ.

پہلی مرتبہ یہ حصّہ ۶۹۹ ص کے ساتھ مطبع پنجابی لاھور میں ۱۲۹۰ کو چھپی . حافظ عمر دراز فائض خوشنویس نے تاریخ کھی :

پرسیدہ ای ندیم سالش کن گوش وی بسوی تقریر

چون ارسرد هم خویش گزری گویم بتو عمدة التفاسیر (۱۲۹۰ھ)

* تفسیر فرات (عربی) شیخ فرات بن ابراھیم بن فرات کوفی(رح)

(۸۹) تفسیر فرات : مولانا ملك محمّد شریف (م ۱۹۸۷م)

۴۳۵ ص ، ۳۲ روپے ، مکتبة الساجد ملتان،۱۹۷۸/۱۳۹۸م، منظور پرنٹنگ پریس ملتان .

(۹۰) فلسفۂ محبت : مولانا سیّد اقبال احمد نقوی

« قل لا اسئلکم علیه اجرا » کی تفسیر

۲۴ ص ، الجواد بکڈپو بنارس ، ۱۹۵۲م .

(۹۱) عید غدیر : خواجه محمّد لطیف انصاری (م ۱۳۹۹ ھ)

« یا ایها الرسول بلغ » کی تفسیر

۱۶ ص، انجمن صادقیه اثنا عشریه سیالکوٹ،۱۳۷۴ھ/۱۹۵۵م، انصاف پریس لاهور .

(۹۲) تفسیر قرآن : علّامه سیّد علی نقی (م ۱۹۸۸م ).
پہلے تین پاروں کا ترجمه و تفسیر ، بعض عنوانات : سوره حمد کے نام ، رحمان اور رحیم کا فرق ، خدا کی طرف سے استہزاء کا مطلب ، اسرائیلی عقیده شفاعت اور اسلامی عقیده شفاعت میں فرق ، نسخ اور بداء ، حوارئین عیسی(ع) کا تذکره، اسلام کے بغیر نجات کا تصوّرغلط ہے ، جلد اول ، ۶۴۸ ص ، ساٹھ روپے ، ثمربگ کشمیر ( مقبوضه) ، ۱۴۰۲ھ/۱۹۸۲م ، یه حصّه « فصل الخطاب » کے نام سے اداره ترویج علوم اسلامیه کراچی نے مارچ ۱۹۸۶م کو شائع کیا .

(۹۳) جلد دوم :
چوتھے ، پانچویں اور چھٹے پارے کی تفسیر ، عنوانات : خیرات کے متعلق ضروری ھدایت ، بہترین امّت کون ہے ، صحابه کے واقعات پر تبصره کو روکنا منشائے قرآن کے خلاف ہے ، حیات شہداء ، شکوه اور جواب شکوه ، حیاتِ مسیح (ع)ضرورتِ وسیله، حضرت عیسی(ع) اور حضرت مریم (ع) کی صحیح حیثیت ، ۴۸۵ ص ، ساٹھ روپے ، جنوری ۱۹۸۳، آفسٹ پرنٹرز دھلی .

(۹۴) جلد سوم :
۱۹۸۳م ، دھلی.

(۹۵) جلد چهارم :
دھلی .

(۹۶) تفسیر القرآن : مولانا سیّد ظفر حسن امروھی (م شوال ۱۴۰۹ ھ)
سورۂ فاتحه سوره مائده ، جلد اوّل ، ۴۰۰ ص ، ساٹھ روپے ، شمیم بکڈپو کراچی ، ۱۹۷۷م .

(۹۷) جلد دوم :
ساتویں پارے سے بارھویں پارے تک
۳۴۰ ص ، ساٹھ روپے ، شمیم بکڈپو کراچی، ۱۹۷۸م .

(۹۸) جلد سوم :
سورۂ یوسف تا سورۂ فرقان ، بعض عنوانات : ابراهیم کے طریقے کی پیروی کا

کا حکم ، آسمانی کتاب کا عالم کون ہے ؟، بارش کے فوائد ، بدعت کرنے والوں کی مذمّت ، خوارج کی مذمت رونا خلافِ صبر نہیں ، سورہ حمد کی اھمیّت اور قرآن کی عظمت .

۴۰۲ ص ، ۷۵ روپے ، شمیم بکڈپو ، کراچی ، ۱۹۸۱ .

(۹۹) جلد چہارم :

(۱۰۰) قربی و مودت : پروفسیر سیّد زین العابدین

«قل لا اسئلکم علیه اجرا الأ المودة فی القربی» کی تفسیر ، ۴۰ ص ، کراچی .

(۱۰۱) تفسیر المتقین : مولانا سیّد امداد حسین کاظمی (م ۱۳۹۵ ھ)

شروع میں علاّمہ حافظ کفایت حسین (م ۱۳۸۸ھ) ، مولانا محمّد بشیر انصاری(م۱۹۸۳) ، مولانا میرزا یوسف حسین (م ۱۹۸۸م ) ، حافظ سیّد ذوالفقار علی شاہ(م۱۹۸۲م) ، مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م) ، مولانا سیّد نجم الحسن کراروی (م ۱۴۰۲ھ) اور علاّمہ سیّد نصیر الاجتہادی (م ۱۴۱۰ ھ) کی تقاریظ ہیں

(۲۰+۷۹۸) ص، ۵۰ روپے ، شیعہ بك ایجنسی ، لاہور ، ۱۳۸۱ ھ، انصاف پریس لاہور.

* تفسیر نمونہ (فارسی) : آیت اللّٰہ ناصر مکارم شیرازی وغیرہ .

(۱۰۲) تفسیر نمونہ : مولانا سیّد صفدر حسین (م ۱۴۱۰ ھ)

سورہ حمد تا سورہ بقرہ کی۱۸۷ آیات ، جدید اور ابھرتے ہوئے مسائل بھی زیر بحث لائے گئے ہیں ، جلد یکم ، ۴۶۴ ص ، ۶۰ روپے ، حوزہ علمیہ جامعة المنتظر لاہور،۱۴۰۴ھ لاہور آرٹ پریس لاہور .

(۱۰۳) جلد دوم :

سورۂ بقرہ آیت ۱۸۸ تا سورۂ آلِ عمران ۹۱

۴۰۵ ص ، ساٹھ روپے ، مکتبة الرضا لاہور ، ۱۴۰۵ ھ ، لاہور آرٹ پریس لاہور.

(۱۰۴) جلد سوم :

سورہ آلِ عمران آیت ۹۲ تا سورہ نساء آیت ۷۰ ، بعض عنوانات : آیات قرآنی

مسلمانوں کے دل پر اثر ، یہودیوں کی عبرتناک داستان ، شخصیت پرستی کی ممانعت ، اسلام میں مشورے کی اہمیت ، علماء کی عظیم ذمہ داری ، حضرت آدم (ع) کے بچوں کی شادیاں کس طرح ہوئیں ، اصل کتاب میں حضرت آدم علیہ السّلام کے بیٹوں کی شادیاں اپنی بہنوں کے ساتھ کو ترجیح دی گئی ہے جبکہ مترجم نے اس سے اختلاف کیا ہے .
۳۳۴ ص ، ۶۰ روپے ، مکتبة الرضا ۲ - دیو سماج روڈ ، لاهور ربیع الاوّل ۱۴۰۶ ھ ، شفاف پرنٹنگ ایجنسی لاهور .

(۱۰۵) جلد چہارم :
سورۂ نساء آیت ۷۱ تا سورۂ مائدہ آیت ۶۶ . عنوانات : غلط خبریں اور افوائیں پھیلانے کے نقصانات ، فریضۂ نماز کی اہمیّت ، منافقین کی صفات ، توسل کی حقیقت .
۳۴۱ ص ، ۶۰ روپے ، مکتبة الرضا لاهور ، ۱۴۰۶ ھ. منظور اعجاز پریس دربار مارکیٹ لاهور.

(۱۰۶) جلد پنجم :
سورۂ مائدہ آیت ۶۷ تا سورۂ انعام آیت ۱۴۰ ، عنوانات : انتخاب جانشین پیغمبر کا ہی آخری کار رسالت تھا ، اکثریت پاکیزگی کی دلیل نہیں، عددی اکثریت کچھ اہیمت نہیں رکھتی ، کیا آزر حضرت ابراهیم علیہ السّلام کا باپ تھا ؟ اس جلد میں اقوام گذشتہ ، شخصیات ، علماء و دانشور، کتب آسمانی ، کتب سیر و تاریخ و تفاسیر ، لغات و مقامات کا اشاریہ بھی موجود ہے جسے سیّد تشکیل حسین موسوی نے مرتب کیا.
۳۹۲ ص ، ۶۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاهور، ذی قعدہ ۱۴۰۷ ھ ، آر - آر پرنٹرز.

(۱۰۷) جلد ششم : مولانا مفتی سیّد طیب آغا جزائری
سورۂ انعام آیت ۱۴۱ تا سورۂ اعراف آیت۱۷۱ ، عنوانات : عمل صالح کے بغیر ایمان کا کوئی فائدہ نہیں ، مؤلف « المنار » کےمذہب شیعہ پر ناروا حملے ، شریعت کی آڑ میں الہی فرمان کی خلاف ورزی ، آزمایش الہی کی مختلف

شکلیں .

۳۷۶ ص ، ۶۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، شوال ۱۴۰۷ ھ، زاهد بشیر پرنٹرز لاہور.

(۱۰۸) جلد هفتم :مولانا سیّد صفدر حسین نجفی (م۱۴۱۰ ھ/۱۹۸۹م)

سورۂ اعراف آیت ۱۷۲ تا سورۂ توبہ آیت ۵۹

۳۳۵ ص ، ۶۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور، رمضان المبارک ۱۴۰۷ ھ ، آر .آر پرنٹرز.

(۱۰۹) جلد هشتم :

سورۂ توبہ آیت ۶۰ تا سورۂ یونس آیت ۱۰۹

۳۲۲ ص ، ۶۰ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، صفر ۱۴۰۸ ھ . زاهد بشیر پرنٹرز لاہور.

(۱۱۰) جلد نہم :

سورۂ هود تا سورۂ یوسف آیت ۵۳

۳۹۲ ص ، ۶۰ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، ۱۸ ذی الحجہ ۱۴۰۷ ھ ، آر.آر پرنٹرز لاہور.

(۱۱۱) جلد دهم :

۳۲۳ ص ، ۶۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۰۸ ھ، آر.آر پرنٹرز لاہور .

(۱۱۲) جلد یازدهم :

۳۷۲ ص ، ۶۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ ، ذی الحجہ ۱۴۰۸ ھ. آر. آر پرنٹرز لاہور

(۱۱۳) جلد دوازدهم :

سورۂ بنی اسرائیل تا سورۂ کہف آیت ۱۱۰، ۴۹۹ ص ،۶۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، جمادی الاولٰی ۱۴۰۹ ھ.

(۱۱۴) جلد سیزدهم :

سورۂ مریم ، سورہ طه اور سورۂ انبیاء

۳۸۹ ص ، ۷۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، رجب المرجب ۱۴۰۹ ھ،

زاهد بشیر پرنٹرز لاہور.

(۱۱۵) جلد چهاردهم :
سورۂ حج تا سورۂ نُور آیت ۶۴
۴۶۷ ص ، ۷۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، شعبان المعظم ۱۴۰۹ ھ، زاهد بشیر پرنٹرز لاہور.

(۱۱۶) جلد پانزدهم :
سورۂ فرقان تا سورۂ نمل
۴۵۰ ص ، ۷۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، ذی قعده ۱۴۰۹ ھ ، معراج دین پرنٹرز لاہور.

(۱۱۷) جلد شانزدهم :
سورۂ قصص تا سورۂ روم
۴۰۹ ص ، ۷۵ روپے . مصباح القرآن ٹرسٹ ، لاہور ، ربیع الاول ۱۴۱۰ ھ.

(۱۱۸) جلد هفدهم :
سورۂ لقمان تا سوره احزاب
۳۸۰ ص ، ۷۵ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور ، جمادی الاولٰ ۱۴۱۰ ھ.

(۱۱۹) جلد هیجدهم :
سوره سبا ، فاطر و یٰسین کی تفسیر
۴۷۲ ص ، ۷۵ روپے ، لاہور ، مصباح القرآن ٹرسٹ ، معراج دین پرنٹرز ، لاہور ، ۱۴۱۰ھ، اشاریه : سیّد شکیل حسین موسوی .

(۱۲۰) جلد نوزدهم :
سورۂ صافات ، سوره ص ، سوره زمر کی تفسیر
۴۷۸ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، معراج دین پرنٹرز ، ۱۴۱۱ ھ.

(۱۲۱) جلد بیستم :
سوره مومن ، سوره حم سجده اور سوره شوری کی تفسیر
۴۶۰ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور: مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۱ ھ.

(۱۲۲) جلد بیست و یکم :
سورہ زخرف ، سورہ دخّان ، سورہ جاثیہ ، سورہ احقاف اور سورہ محمّد کی تفسیر
۴۶۷ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور: مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۲۳) جلد بیست و دوم :
سورہ فتح ، حجرات ، ق ، ذاریات ، طور ، النجم کی تفسیر
۴۷۹ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۲۴) جلد بیست و سوم :
۴۱۱ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۲۵) جلد بیست و چہارم :
۴۵۰ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۲۶) جلد بیست و پنجم :
سورہ ھاج ، نوح ، جنّ، مزمّل ، مدثر ، قیامت ، انسان اور سورۃ مرسلات کی تفسیر
۳۶۸ ص ، ۸۵ روپے، لاہور: مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۲۷) جلد بیست و ششم :
۳۷۴ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۲۸) جلد بیست و ھفتم :
۴۶۴ ص ، ۸۵ روپے ، لاہور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ھ/ ۱۹۹۱م.

* تفسیر موضوعی (فارسی) : استاد جعفر سبحانی.

(۱۲۹) قرآن کا دائمی منشور(جلد اول): مولانا سیّد صفدر حسین نجفی(م ۱۹۸۹م)
مندرجہ ذیل موضوعات پر قرآنی آیات کو اکٹھا کیا گیا ہے : توحید پرستی ، والدین سے حسن سلوك، اولاد کو قتل نہ کرو ، جنسی بے راہ روی کے خلاف جہاد ، نفس انسان کا احترام ، یتیم کی حمایت ، قرآن اور قسط و عدل ، استطاعت کے مطابق ذمہ داری، گفتگو میں عدل ، عہد الٰہی کا ایفاء ؛ کل چوبیس اصول بیان کئے گئے ہیں ، ۸۰ روپے ، مصباح القرآن ٹرسٹ لاہور

۱۴۱۰ ھ، معراج دین پرنٹرز لاهور.

(۱۳۰) جلد دوم :

آیة اللّٰہ سبحانی کی فارسی میں لکھی گئی کتاب کا ترجمه ، تفسیر موضوعی

۴۲۶ ص، ۱۲۵ روپے ، لاهور: مصباح القرآن ٹرسٹ ، معراجدین پرنٹرز،

۱۴۱۱ ھ.

(۱۳۱) جلد سوم :

۳۰۳ ص ، ۱۲۵ روپے ، لاهور: مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۲ ھ.

(۱۳۲) جلد چهارم :

۴۵۶ ص ، ۱۲۵ روپے ، لاهور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، معراجدین پرنٹرز ،

۱۹۹۲م.

(۱۳۳) جلد پنجم :

۴۶۷ ص ،۱۲۵ روپے ، لاهور : مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۳ ھ.

(۱۳۴) جلد ششم :

۳۶۶ ص ، ۱۲۵ روپے ، لاهور: مصباح القرآن ٹرسٹ ،۱۴۱۴ ھ.۵

(۱۳۵) جلد هفتم :

۳۷۲ ص ، ۱۲۵ روپے ، لاهور: مصباح القرآن ٹرسٹ ، ۱۴۱۶ ھ .

(۱۳۶) تفسیر یوسفی : مولانا سیّد یوسف حسین امروهی (م ۱۳۵۲ ھ)

صرف تیسویں پارے کی تفسیر

۳۸ ص ( ناقص الآخر) ، احسن المطابع میرٹھ.

* خلاصة المنهج (فارسی) : ملا فتح اللّٰہ کاشانی (م ۹۹۷ھ).

(۱۳۷) تنویر البیان فی تفسیر القرآن جلد اوّل:مولانا سیّد علی بن غفرانمآب(م۱۲۵۹ھ)

کے ترجمه قرآن کے ساتھ ترجمه خلاصه منهج

۴۰۰ ص ، ۵ روپے ، ۱۳۱۳ ھ ، مطبع اعجاز محمدی آگره .

(۱۳۸) جلد دوم :

۳۸۲ ص ، ۵ روپے ، ۱۳۱۳ ھ، مطبع اعجاز محمّدی آگره .

(۱۳۹) جلد سوم :
۴۰۴ ص ، ۵ روپے ، ۱۳۱۳ ھ ، مطبع اعجاز محمدی آگرہ ۔
* توبہ(فارسی) : آیۃ اللہ سیّد عبدالحسین دستغیب ۔
(۱۴۰) توبہ : مولانا عابد عسکری
یا ایھا الذین آمنو اتوبوا الی اللہ توبۃ نصوحا کی تفسیر
۹۰ ص ، لاھور: امامیہ پبلی کیشنز ۔
(۱۴۱) چھاردہ سورہ/ اسلامی صحیفہ : مولانا خواجہ فیاض حسین (م ۱۳۵۱ھ)
چودہ سورتوں کا ترجمہ اور ان کے خواص ۔
(۱۴۲) حبل المتین خلاصہ تفسیر منہج الصادقین حصّہ اوّل : شیخ محمّد حافظ نجفی بلتستانی ۔
۳۰۴ ص ، ۱۹۹۱م ، رضوان پریس لاھور ، ۴۵ روپے ۔
(۱۴۳) حواشی القرآن : تاج العلماء، مولانا سیّد علی محمّد (م ۱۳۱۲ ھ)
ان حواشی میں سرسیّد احمد خان (م ۱۸۹۸م) کے خیالات کی تردید کی گئی ہے ۔
(۱۴۴) خلاصۃ التفسیر : مولانا سیّد محمّد ھارون زنگی پوری (م ۱۳۲۹ ھ)
(۱۴۵) خمسہ متحیّرہ ردّ قول مولوی سلامت اللہ : مولانا علی حسین زنگی پوری (م ۱۳۱۰ ھ)
سورۃ القدر کی تفسیر (ذریعہ).
(۱۴۶) درسِ قرآن حکیم حصّہ اوّل : مولانا سیّد محمّد رضی
ریڈیو پاکستان پر جو ۱۹۵ دروس دئیے گئے تھے أنھیں اکٹھا کیا گیا ہے ،
۶۲۸ ص ، ادارہ علوم نشر دینیہ کراچی، ۱۹۸۲م ، انٹرنیشنل پریس کراچی ۔
(۱۴۷) حصّہ دوم :
۲۳۸ ص، ادارہ نشر علوم دینیہ کراچی.۱۹۸۲م. انٹرنیشنل پریس کراچی ۔
(۱۴۸) درسِ قرآن : استاد مطھری کی کتاب کا ترجمہ، سورہ حمد ، بقرہ ، انشراح ، قدر ، زلزال ، عادیات اور سورہ عصر
۳۲۸ ص ، ۴۰ روپے ، دارالثقافۃ الاسلامیہ کراچی ، شوال ۱۴۰۷ ھ/ جون

۱۹۸۷ م تیموریہ پرنٹنگ پریس کراچی .

(۱۴۹) دس چھوٹی سورتوں کی تفسیر : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل(م ۱۹۸۷م)

(۱۵۰) سورہ یٰسین : مولانا سیّد فرمان علی (م ۱۳۳۴ ھ)

ترجمہ و فضائل سورہ ، قیمت سوا روپیہ ، محفوظ بك ایجنسی کراچی ، شوکت علی پرنٹرز کراچی.

(۱۵۱) سورہِ یٰسین : مولانا رضی جعفر

۴۸ ص ، کراچی : احمد بکڈپو .

(۱۵۲) ظِلّ ممدود : مولانا سیّد محمّد ابراهیم (م ۱۳۰۷ھ)

سورۂ هود ، یوسف اور کهف کے بعض آیات کی تفسیر ( مطلع).

(۱۵۳) ضمیمہ جات مقبول ترجمہ و حواشی : مولانا سیّد مقبول احمد (م ۱۳۴۰ ھ)

مقبول ترجمے کی تفسیر کا وہ حصّہ جو حاشیہ پر نہ آسکا

۶۳۲ ص ، مقبول پریس دهلی.

(۱۵۴) عیون العرفان فی تفهیم القرآن : علاّمہ حسین بخش نجفی (م ۱۹۹۰م)

سورہ حمد و بقرہ کی چند آیات ، ۵۶ ص ، مکتبۃ المبلغ بلاك ۱۹ سرگودھا .

(۱۵۵) قرآن مجید مترجم مع تفسیر لوامع التنزیل : مولانا میرزا احمدعلی امرتسری(م ۱۳۹۰ھ).

۸۰۲ ص ، بیس روپے ، شیخ غلام حسین اینڈ سنز لاهور، خورشید عالم پریس لاهور ، سیّد حمید حسین پانی پتی نے تاریخ کهی :

جناب مولوی احمد علی کی سعی جمیل — نبی ہے مهبط انوار علم القرآن
کلام حق کی یہ تفسیر منتخب وہ ہے — کہ جس سے تازہ ہو ایمان پختہ تر ایقان
هر ایك لفظ ہے نکتہ سرائے « یسرنا » — هر ایك جملہ ہے توفیق حق کی اك برهان
جو پوچھا سال طباعت حمید خوشدل سے — کہا ہے شمع هدایت « لوامع القرآن »

(۱۵۶) قرآن شریف مترجم معہ حاشیہ : مولانا شیخ محمّد علی (م ۱۳۶۷ھ)

۹۶۸ ص ، ۱۳۳۰ ھ، مطبع اثنا عشری دهلی .

(۱۵۷) قرآن مجید مترجم بحواشی : مترجم و محشی کا نام درج نهیں آخری صفحہ پر یوں لکھا ہے : « للہ الحمد و الثنا کہ خالق ارض و سما بہ ساعت سعید قرآن مجید

فرقان حمید مترجم و محشی مذہب امامیہ بخط بے نمط خاکسار عصیان شعار رحیم بخش برتر امروھی نقل ھو کر عمدۃ المطابع واقع امروھہ محلہ دانشمندان ...»

۱۳۰۱ ھ، عمدۃ المطابع امروھہ ، رحیم بخش برتر نے تاریخ کہی :

برتر کتاب خالق اکبر بروز سعد مطبوع بہرورد و ثواب عظیم شد

بودم بفکر سال کہ آمد ندائے غیب تاریخ طبع خوب کتاب کریم شد

(۱۵۸) قرآن مجید مترجم : مولانا سیّد مقبول احمد (م ۱۳۴۰م)

حاشیہ پر تفسیر ، بعض ایسی روایات بھی آگئی ہیں جو پایۂ اعتبار سے ساقط ہیں شروع میں سیّد احمد علی (م ۱۳۸۸ ھ) ، مولانا سیّد کلب حسین (م ۱۳۸۳ھ)، مولانا سیّد محمّد دھلوی (م ۱۳۹۲ھ)، مولانا سیّد نجم الحسن امروھی (م ۱۳۵۷ ھ) ، مولانا سیّد ظہور حسین (م ۱۳۵۷ ھ)، مولانا سیّد یوسف حسین امروھی (م ۱۳۵۷ ھ)، مولانا سیّد سبط نبی نوگانوی (م ۱۳۵۷ھ) ، مولانا سیّد محمّد باقر (م ۱۳۴۶ ھ)، مولانا سیّد محمّد ھادی(م۱۳۵۷ ھ)، مولانا سیّد آقا حسین (م ۱۳۴۸ ھ)، سیّد ناصر حسین (م ۱۳۶۱ ھ)، اور علامہ سیّد علی الحائری(م ۱۳۶۰ھ) کی تقاریظ ہیں

۱۲۱۰ ص ، ۲۰ روپے ، افتخار بکڈپو کرشن نگر ، لاھور، ۱۹۵۵م ، استقلال پریس لاھور ، پہلی اشاعت ۱۳۳۱ ھ کو ہوئی میرزا کاظم حسین محشر لکھنوی نے تاریخ کہی:

اے فاضل اکمل تیری کوشش کے تصدق وہ کام کیا کہیے جسے نقش یگانہ

کس حسن سے تحریر کئیے معنی قرآن اردو کو عطا کر دیا ملبوس شہانہ

ہر جملے کی تاثیر بیاں کر نہیں سکتا ہر سطر کو گویا دلِ بسمل ہے نشانہ

خوبی فصاحت کو مخالف بھی جو دیکھے دل سے ہو مسلمان نکرے کوئی بہانہ

لازم ہے نظارے کے لئیے دیدہ باطن قرآن کے معنی ہیں نہیں ہے یہ فسانہ

اس باغ حقیقت میں سنے جسنے ہو سنتا دل کھنچتا ہے بلبل سدرہ کا بہانہ

محشر نے کہا جوش میں یوں مصرعہ تاریخ یہ ترجمہ قرآن کا ہے مقبول زمانہ

(۱۳۳۱ ھ)

اپنے زمانے کے مطابق تفسیر پر مناظرانہ رنگ غالب ہے ۔

(۱۵۹) قرآن مجید : مولانا سیّد اولادِ حیدر بلگرامی (م ۱۳۶۱ھ)

سورۂ حمد تا سورہ آلِ عمران ، ۱۲۰ ص ، نظامی پریس لکھنؤ.

(۱۶۰) قرآن مجید مترجم جلد اوّل : مولانا سیّد علی بن غفرانمآب (م ۱۲۵۹ ھ)

سورہ حمد تا سورہ توبہ

۴۰۰ ص ، پانچ روپے ،۱۳۱۳ ھ ، مطبع اعجاز محمدی آگرہ ، مولانا سیّد محمّد عبدالجلیل مارھوی نے تاریخ کہی :

« تمّ القرآن المجید بعون العلیم الحمید » (۱۳۱۳ ھ)

(۱۶۱) جلد دوم :

گیارہویں پارے سے بیسویں پارے تک ،

۳۸۲ ص ، پانچ روپے ، مطبع اعجاز محمدی آگرہ.

(۱۶۲) قرآن مجید مترجم جلد سوم : مولانا سیّد علی(م ۱۲۵۹ ھ)

اکسیویں پارے سے آخری پارے تک ،۴۰۳ ص ، ۵ روپے ،۱۳۱۳ ھ، مطبع اعجاز محمدی آگرہ .

(۱۶۳) قرآن مجید مترجم مع ترجمہ ضیاء القرآن

ترجمہ بین السطور حاشیہ پر آیات کے افعال وخواص اور ان کے نہایت معتبر اور مستند اعمال کی تشریح . (در نجف یکم فروری ۱۹۲۵م ).

(۱۶۴) قرآن مجید مع خلاصة التفاسیر ، اس ترجمے اور تفاسیر پر جن علماء نے مہریں ثبت کیں ان کے اسمائے گرامی حسب ذیل ہیں : حاجی محمّد ابراھیم حسینؒ ، شیخ احمد علی ، محمّد علی صغیر ، حافظ عبدالحسین ، حافظ اعجاز حسینؒ ، حافظ سجاد حسینؒ اور حافظ محمّد کاظم حسین ، ۶۵۵ ص ، مطبع یوسفی دھلی .

(۱۶۵) قرآن مجید کی کچھ سورتوں کا مطلب : سیّد محمّد زکی

بیس سورتوں کا ترجمہ بغیر متن ، ۹۶ ص ، زرین آرٹ پریس لاھور .

(۱۶۶) قصص الانبیاء : مولانا سیّد احمد بن رضا بن محمّد نقوی

۲۴۸ ص ، نجف اشرف . (ذریعہ ).

(۵۷۱) درشاهوار : امجد علی اشهری
ترجمہ خطبات حضرت علی علیہ السّلام ، قیمت :۸ آنے ، بکڈپو مدرسۃ العلوم علی گڑھ.

(۵۷۲) درس ہدایت :
نہج البلاغۃ کے بعض کلمات قصار کا ترجمہ ، ۱۶ ص ، ۲۰ پیسے ، امامیہ مشن پاکستان لاہور ، ۱۳۷۷ھ، تعلیمی پریس لاہور .

(۵۷۳) رجال نہج البلاغۃ : محمود حسن قیصر امروہی
۹۷ ص .

(۵۷۴) سفینہ نجات جلد اوّل :
موضوعاتی نہج البلاغۃ
اویس کریم خان کی کتاب المعجم الموضوعی لنہج البلاغہ (عربی) سے استفادہ
۴۲۱ ص ، کراچی : باب العلم فاؤنڈیشن ۱۴۱۵ ھ.

(۵۷۵) شرح خطبہ شقشقیہ :راجہ امداد علی خان (م ۱۲۹۲ ھ) (مطلع).

(۵۷۶) شرح خطبہ شقشقیہ : مولانا سیّد علی محمّد بن سلطان العلماء (م ۱۳۱۲ھ)

(۵۷۷) فرمان امیرالمؤمنین علیہ السّلام :
نہج البلاغۃ سے چند اقتباسات
۲۸ ص ، بیس روپے ، انجمن ناصر الغرباء ملتان ، ۱۹۶۷م

(۵۷۸) فرمان حیدری : علاّمہ ابن حسن جارچوی (م ۱۹۷۳م)
فرمان علی (ع) بنام مالك أشتر ،۱۶ ص ، مکتبہ منصف کراچی .

(۵۷۹) کلام ربّانی ترجمہ احادیث قدسیہ : ابو محمّد نقوی بن سیّد غلام عباس
شیخ عباس قمی (م ۱۳۵۹ ھ) کی کتاب احادیث قدسیہ (فارسی) کا ترجمہ
۱۲۰ ص ، مرکنتائل پریس لاہور .

(۵۸۰) کلام لسان اللہ ترجمہ خطبہ معجزہ بلا الف :
مترجم : مولانا صفدر عباس طاہری
صفحات ۱۶ ، قیمت ایك روپیہ .

یہ حضرت علی علیہ السّلام کے ایک خطبے کا ترجمہ ہے جو بغیر الف کے ہے ۔
ترجمہ میں بھی اس کی رعایت رکھی گئی ہے ۔
وفاق علماء شیعہ ڈیرہ غازیخان نے سندھ پرنٹنگ پریس ڈیرہ غازیخان سے چھپوا کر شائع کیا ۔

(۵۸۱) کلمات جلی من کلامِ مولانا علی : محمّد بشارت علی
حضرت علی (ع) کے اُن خطبات ، ارشادات اور سوالات کے جوابات جو نہج البلاغۃ میں مرقوم نہیں ہیں ، ۴۵۰ ص ، کراچی ۔

(۵۸۲) کلمات حضرت علی علیہ السّلام :
۴۸ ص ، ایک روپیہ ، انجمن اتّحاد المؤمنین اچھرہ لاہور ۔

* گلستانِ حکمت (فارسی) : احمد علی.

(۵۸۳) گلستان حکمت : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
۵۶۷ کلمات کا ترجمہ ، ۱۵۰ ص ، ساڑھے گیارہ روپے

(۵۸۴) مثنوی رسا : میرزا امداد علی رسا
خطبہ بے الف کا منظوم ترجمہ، ۱۶ ص ، ۱۸۹۴م ، مطبع بےنظیر لاہور ۔
آغاز :
ہے بہر پرستش فقط وہ ہی رب ۔۔۔ کہ جس نے یہ مخلوق کی خلق سب
ہے ہم پر بہت لطف ربِّ قدیر ۔۔۔ کہ بخشی ہمیں نعمتیں ہیں کثیر

* تذکرۃ العارفین (فارسی) : ملا فتح اللّٰہ کاشانی

(۵۸۵) مشکواۃ الفصاحۃ : مولانا سیّد صفدر حسین رضوی
تذکرۃ العارفین شرح نہج البلاغہ کے صرف لمعہ اوّل کا ترجمہ ، ۳۲ ص ، کراچی.

(۵۸۶) معجزہ علی(ع) : احمد علی کریم بھائی دھرمسی
خطبہ بے الف اور وصیّت امیرالمؤمنین برائے امام حسن ، ۲۴ ص ، رمضان المبارک ۱۳۶۸ ھ، مطبع حیدری حیدرآباد دکن.

(۵۸۷) مظہر العجائب : میر محمّد ناظم حسین ناظم
خطبہ بلا الف و منظوم بلا الف ۔

۴۸ ص ،۵ آنہ ، ۱۳۱۰ھ ، نیو امپیریل پریس لاہور .

آغاز :

مطلوبِ خلق کیوں نہ ہو معبود کی طلب — کرنے لگے علی ولی پھر یہ حمد رب
منعم وہی وہی ہے مسبب وہی سبب — ممنون منت صمدی کیوں نہوئیں سب
نعمت غضب سے پہلے ہے سب پر رحیم کی — پہنچے ہے سبکو خلق میں نعمت کریم کی

سیّد رحمت علی شاہ شفیق نے تاریخ کہی:

کیا ہے ترجمہ خطبہ کا کیا خوب — جناب ناظم شیریں بیاں نے
ہے یہ از ابتدا تا انتہا خوب — لگے گا کوئی اس سے بڑھ کے کیا کچھ
بسا تحفہ بسا زیبا بسا خوب — شفیق اس کی لکھی میں نے یہ تاریخ
(۱۳۱۰ھ)

(۵۸۸) مقدمۂ نہج البلاغۃ : مولانا سیّد علی اظہر (م ۱۳۵۲ھ)

۷۷ ص ، مطبع اصلاح کھجوا ضلع سارن ، تاریخ تکمیل : ۲۹ محرم الحرام ۱۳۲۴ ھ.

(۵۸۹) منہاج نہج البلاغۃ : مولانا سیّد سبط حسن ہنسوی (م ۱۳۹۸ ھ)

ڈاکٹر زبید احمد پروفیسر الہ آباد یونیورسٹی نے اپنی کتاب « ادب العرب » میں جامع نہج البلاغۃ شریف رضی کو واضع و مصنّف نہج البلاغۃ لکھا ہے اس سلسلے میں نہج البلاغۃ کے تمام خطبات کی اسناد تلاش کی گئیں ہیں اس کے علاوہ نہج البلاغۃ پر جو اعتراضات وارد کئے گئے ہیں ان کے تحقیقی جوابات بھی شامل اشاعت ہیں ، ۳۴۳ کتب پر مشتمل فہرست مآخذ ، ۳۵۳ ص .

[مولانا سیّد سبط حسن بن سیّد فیض الحسن رضوی فتح پور ھنسوہ میں پیدا ہوئے کتاب شناس اور رجالی بزرگ تھے . ۸ اپریل ۱۹۶۸م کو واصل بحق ہوئے . تذکرہ مجید در احوالِ شہید ، اثبات عزاداری ، عزاداری کی تاریخ ، فلسفہ نماز ، اظہار حقیقت رد شہید انسانیّت ، کشف الداھیہ ، ازاحۃ الوسوسہ ، امام جعفر صادق و اشاعت علوم ، عربی مرثیے کی تاریخ کے مصنّف ہیں].

(۵۹۰) الموعظہ « لاتکن » : خواجہ محمّد لطیف انصاری ، مولانا سیّد مظاھر حسین شرف

حضرت علی کاایک خطبہ جس میں آپ نے فرمایا : « ایسا مت بنو »، ادارہ عالیہ معارف آلِ محمّد سیالکوٹ .

(۵۹۱) نہج الاسرار من کلام حیدر کرار علیہ السّلام جلد اوّل : مولانا غلام حسین رضا حیدرآبادی
حضرت علی علیہ السّلام کے وہ خطبات و ارشادات جو نہج البلاغة میں نہیں،
۴۲۹ ص ، ۱۳۹۹ ھ .

* نہج البلاغة - آئین زندگی (فارسی) : آیت اللّٰہ حسین علی منتظری

(۵۹۲) نہج البلاغة - آئین زندگی
اثھارہ دروس آیت اللّٰہ دربارہ نہج البلاغة ، ۲۱۹ ص ، ذی الحجہ ۱۴۰۴ ھ، قم .

(۵۹۳) نہج البلاغة سے چند منتخب نصیحتیں : محمّد خالد فاروقی
فارسی سے ترجمہ ، ۵۵ عنوانات
۱۶۹ ص ، کراچی : دارالثقافة الاسلامیہ ، ۱۴۱۰ ھ/۱۹۸۹م .

(۵۹۴) نہج البلاغت کا ادبی مطالعہ : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)
۵۶ ص ، ادارۂ تعلیمات الہیہ کراچی ، ایجوکیشنل پریس کراچی .

(۵۹۵) نہج البلاغة کا استناد : علاّمہ سیّد علی نقی نقوی (م ۱۹۸۸م)
۹۰ ص ، ۴ آنہ ، امامیہ مشن لکھنؤ ، ۱۳۵۶ ھ ، سرفراز قومی پریس لکھنؤ.

(۵۹۶) نہج البلاغة کا تصوّر الوہیت : سیّد محمّد تقی امروہی
عنوانات : مسبب الاسباب ، توحید اور توہم ، تضادات اور کائنات ، ہیگل و نہج البلاغة، حقیقت کبری اور خدا
۱۵۱ ص ، ۱۰ روپے ، ادارہ ذہن جدید کراچی ، ستمبر ۱۹۷۷م ، شیخ شوکت علی پرنٹرس کراچی.

(۵۹۷) نہج البلاغة کی روشنی میں زندگی کا منظر : محمّد وصی خان
۱۹۶ ص ، احمد بک ڈپو کراچی ، ۱۹۸۲م ، مشہور آفسٹ پریس کراچی .

(۵۹۸) نہج البلاغہ میں حضرت علی نے فرمایا : سیّد رفعت امام زیدی
۱۶۰ ص ، ۴/۵۰ روپیہ ، امام اکادمی لاہور، محرم ۱۳۸۸ ھ/مارچ ۱۹۶۸م ، ایورگرین پریس لاہور.

(۵۹۹) وصی رسول (ص) کی وصیّت : مولانا سیّد محمّد باقر الجوارسی

نہج البلاغة میں حضرت امام حسن کے نام حضرت علی کی وصیّت، ۲۴ ص ، ۳۵ پیسے ، امامیہ مشن لاهور ، ۱۹۷۲م ، تعلیمی پریس لاهور .

(۶۰۰) هدایات حضرت علی : عبدالحسین بن مهر علی

۴۰۴ اقـوال جناب امیر ، ۸۰ ص ، دس آنے ، ۱۳ رجب المرجب ۱۳۶۸ ھ/ ۱۲ مئی ۱۹۴۹م ، عباسی پریس کراچی .

(۶۰۱) هزار موتی : مولانا سیّد محسن نواب (م ۱۳۸۹ ھ)

حضرت علی کی طرف منسوب ایک هزار کلمات قصار کا ترجمه (ذریعه : ۲۵) {مولانا سیّد محسن نواب ابن سید احمد نواب رضوی ۱۴ ربیع الثانی ۱۳۲۹ھ/۱۴ اپریل ۱۹۱۱م کو چاه کنکر تهونی توله میں پیدا ہوئے ، مولانا صغیر حسن ، مولانا عالم حسین ، مولانا عبدالحسین ، مولانا سیّد محمّد هادی ، مولانا سیّد ابن حسن نونهروی ، مولانا سیّد محمّد ، مولانا ظهور حسین ، مولانا ناصر حسین ، علامه شیخ عبدالحسین رشتی ، آیت الله سیّد ابوالحسن اصفهانی جیسے نامور اساتذه سے تعلیم حاصل کی ماهنامه « الواعظ» اور « العلم » کی ادارت کی فارسی و عربی نثر و نظم میں کمال حاصل تها . ۱۲ جمادی الثانیه ۱۳۸۹ ھ / ۲۶ اگست ۱۹۶۹م کو رحلت فرمائی محسنِ انسانیت ، زائرین قائم آل محمّد ، خلاصه عبقات . حدیث مدینه (عربی) الفرق بین المعجزه و السحر اور غدیر سے کربلا تک کے مصنّف ہیں}.

## شروح حدیث

(۶۰۲) آفتاب خلافت :

حدیث غدیر کا ثبوت انیس علمائے اهلسنّت اور چار یورپین مؤرخین کی کتب سے .

(۶۰۳) احسن القصائد : مرزا کاظم حسین محشر

واقعه غدیر کو منظوم صورت میں پیش کیا گیا ہے

۱۲ ص ، شام اودھ پریس لکھنو .
آغاز :
حرم کعبہ حسن بتاں ہیں معتکف دل سے نصیحت گر تجھے بیجا در اندازی سے کیا حاصل
مزاج زھد خصلت پوچھ لیں گے آ کے ہم اس دم کسی مست شراب ناز پر جب ہوگا تو مائل

(۶۰۴) تحقیق حدیث غدیر : محمدؐ محسن اجتہادی
عنوانات : حدیث من کنت مولاہ پر محدثانہ بحث ، حدیث غدیر کے شیعہ مأخذ ، حدیث غدیر کا استدلالی پہلو ، لغت عرب میں مولا کے معنی
۱۵۸ ص ، ۷۵ روپے ، کراچی : نور العلم پبلی کیشنز .

(۶۰۵) تذکرۃ الیعسوب ترجمہ ارشاد القلوب :
متن از ابو محمدؐ حسن بن ابی الحسن محمدؐ دیلمی
ترجمہ : مولانا مفتی سیدؐ عنایت علی شاہ نقوی (ترجمہ : ۱۳۷۴ ھ .ق.)
۳۳۱ ص ، بہا پنج و نیم روپیہ .
امیر المؤمنین حضرت علی علیہ السلام کے فضائل ،۴۸۱ عنوان مشتمل ہے

(۶۰۶)ثبوت باری
مترجم : مولانا سیدؐ ھارون
صفحات ۱۳۶، قیمت ۸ روپے
بحار الانوار از ملا محمدؐ باقر مجلسی میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کا ایک مناظرہ دربارہ توحید جو آپ نے ایک طبیب سے فرمایا تھا
زیر نظر کتاب اسی کا ترجمہ ہے بہ حدیث اھلیج کے نام سے مشہور ہے
مجلس المسلمین کراچی ۱۳۸۱ ھ/۱۹۶۱م

* حدیث ثقلین (عربی) : محمدؐ قوام الدّین قمی .

(۶۰۷) ارشاد رسول الثقلین المعروف بحدیث الثقلین : مولانا سیدؐ محب حسین کاظمی
۶۸ ص ، ایک روپیہ ، یکم اپریل ۱۹۵۹م ، ثنائی پریس سرگودھا .

(۶۰۸)حجۃ اللّٰہ القدیر علی المنکرات لحدیث الغدیر الناکث عن مولانا الامیر : مولانا محمدؐ علی پاروی
حدیثِ غدیر کے مآخذ کی نشاندھی

۸۰ ص ، پانچ آنے ، ربیع الاول ۱۳۰۳ھ، مطبع اثنا عشری لاہور بار دوم مطبع اثنا عشری دهلی ۱۹۰۷م.

(۶۰۹) شرح حدیث طینت : مولانا سیّد حشمت علی خیر اللہ پوری.

(۶۱۰) حدیث غدیر : مولانا علی حسنین شیفتہ .(م۱۹۹۱م)

اس کتاب میں ان صحابہ و تابعین کے اسماء درج کئے گئے ہیں جنھوں نے اس حدیث کو روایت کیا ہے لفظ مولی کے متعلق جو شبہات پیدا کئے گئے ہیں اس کے علمی جوابات بہم پہنچائے گئے ہیں . اکیس عنوانات ، علامہ احمد امینی کی کتاب « الغدیر » حصّہ اوّل سے فائدہ اٹھایا گیا ہے

۲۴۸ ص ، انجمن حیدری خیرپور(سندھ) ، ۱۹۷۶م ، القائم پریس لاہور . سیّد وزیر حسین شیرازی نے قطعۂ تاریخ تکمیل کتاب کہا :

بفرمان مولائے روشن ضمیر اکٹھے ہوئے سب جوان اور پیر

۱۲۱۷ ۲۲+

سنایا گیا حکم ربِّ قدیر وہ اعلان مولا حدیث غدیر

۱۹۷۶م

ہوا از زمیں تا مہ و کہکشان علی کی ولایت کا سکّہ رواں

(۶۱۱) حدیث غدیر فی فضیلت حضرت امیر علیہ السّلام : حافظ محمّد عالم عریضی

۲۰ ص ، ۱۳۲۰ھ / ۱۹۰۲م ، یونیورسل پریس لاہور .

(۶۱۲) حدیثِ غدیر کی سرگزشت : مولانا سیّد سبط حسن (م ۱۳۵۴ ھ)

مولاناَ عبدالشکور لکھنوی کے رسالہ « تفسیر آیت تبلیغ » کا ردّ

۹۶ ص ، ۸ آنے ، سرفراز قومی پریس لکھنؤ.

آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد میں نے رسالہ تفسیر آیت تبلیغ شکوری دیکھا اور بہ نظر استفادہ دیکھا کیونکہ خیال تھا کہ شاید کوئی بات ہو جس کی جانب ذهن کو توجہ نہ ہوئی ہو ...

[مولانا سیّد سبط حسن بن سیّد وارث حسین نقوی ۱۲۹۶ کو جائس ضلع رائے بریلی میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم وطن میں حاصل کی اس کے بعد مدرسہ ناظمیہ لکھنؤ میں داخل ہو گئے جہاں مولانا سیّد نجم الحسن امروہی اور مولانا

سیّد محمّد باقر سے اخذ فیض کیا آپ بہترین مقرر، بہترین مدرس اور عمدہ لکھنے والوں میں سے تھے مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کے سب سے پہلے مدرس اعلی تھے ۔ ۲۸ محرم ۱۳۵۴ ھ/۲ مئی ۱۹۳۵م کو رحلت فرمائی ۔ ترجمہ محیط الدائرہ ، الحجر الدامغ المعروف بالعذاب الواقع ،جواهر الکلام ، خطاب فاصل ترجمہ میزان عادل ، تقدیم الاود فی مداودة العمد ، الکاظم ، مجموعہ نوحہ جات، ھدم الاساس فی حدیث قرطاس ، سچا موتی ترجمہ در ثمین آپ کی تصانیف ہیں.}

(۶۱۳) حدیث مدینة العلم : مولانا محمّد اسماعیل دیو بندی (م ۱۹۷۶م)

مذکورہ بالا حدیث پر مولانا مودودی (م ۱۹۷۹م )کی جرح کا ردّ

۸۰ ص ، ۱۰ روپے ،جوہر آباد : مبلغ اعظم اکیڈمی ، الباسط آرٹ پریس ۔

(۶۱۴) خطبہ غدیر :

اس خطبے کا ترجمہ اور تاریخی پس منظر

۶۴ ص ، ڈیڑھ روپیہ ، پیر محمّد ابراہیم ٹرسٹ کراچی ،۱۹۷۶م ، تنویر پروسس پرنٹر کراچی ۔

(۶۱۵) خطبہ غدیریہ :

مرزا محمّد رفیع باذل کی کتاب « حملہ حیدری» کے خطبہ غدیر کا منظوم ترجمہ

۶۴ ص ، ۱۸ ذی الحجہ ۱۳۱۳ ھ ، سیّد ظہور الحسین فروغ سیتاپوری نے تاریخ کہی :

| | |
|---|---|
| مرزا رفیع باذل کامل کی نظم میں | جو ترجمہ ہے خطبہ یوم غدیر کا |
| مطبوع اس رئیس کے ارشاد سے ہوا | مصداق جس کا نام ہے لفظ امیر کا |
| محسن میرا حسین و حسن کا مطیع امر | آقا میرا غلام جناب امیر کا |
| طبع فروغ نے بھی لکھا سال طبع یوں | خطبہ چھپا جناب رسول قدیر کا |

(۱۳۱۴ھ)

(۶۱۶) خطبة الغدیر/ منبع الغدیر : مولانا سیّد صفدر حسین رضوی

۶۴ ص ، ۱۳۷۶ ھ ، عباسی پریس کراچی ۔

(۶۱۷) خلاصة الغدیر : ترجمہ و تلخیص : علامہ سیّد رضی جعفر نقوی

۲۸۰ ص ، ۴۵ روپے ، ۱۹۹۰م ، قرآن سنٹر لاہور ۔

(۶۱۸) در ثمین شرح اربعین : مولانا سیّد ابو الحسن عرف ابو صاحب (مطلع).

(۶۱۹) ضمیمہ واقعہ غدیر : مولانا حافظ شمشاد علی مخدوم زادہ .

حدیث « من کنت مولاہ فهذا علی مولاہ » کی اسناد ، ۸ ص ، اسلامیہ دارالتبلیغ لاہور ، لاہور آرٹ پریس انار کلی لاہور .

(۶۲۰) عید غدیر : آغا محمّد سلطان میرزا (م ۱۹۶۵م )

۱۶ ص ، امامیہ مشن لاہور ، ۱۹۶۶م ، تعلیمی پریس لاہور .

(۶۲۱)غدیر خم : مولانا سیّد ابن حسن نجفی

۲۳ ص ، آئیڈیل پرنٹرز کراچی .

(۶۲۲)الفرقة الناجیه : مولانا سیّد علی گوپالپوری (م ۱۴۰۰ ھ)

۵۷۳ ص.

(۶۲۳)لسان الصادقین فی شرح الاربعین : مولانا سیّد علی حسین زنگی پوری (م۱۳۱۰ھ)

۱۳۰۰ ھ، لکھنؤ (ذریعه : ۱۸).

(۶۲۴)موعظه غدیر : علاّمه سیّد علی الحائری(م ۱۳۶۰ ھ)

حدیث غدیر کا ثبوت اہلسنّت کی امّہات الکتب سے ، اس حدیث سے وصایت علی علیہ السّلام کا ثبوت

۱۰۷ ص ، سات آنے ، کتب خانہ حسینیہ لاہور ، پنجاب آرٹ پریس لاہور .

# علوم حدیث

(۶۲۵) احادیث بخاری

صحیح بخاری کی بعض احادیث پر نقد و جرح ، ۴ آنه ، حسینی مشن اله آباد.

(۶۲۶) احادیث بخاری : علی جواد بسونوی

بخاری شریف کی ۶۵ احادیث پر جرح

۱۳۴ ص ، ۱۲آنه ، وشود مالیه پریس اله آباد (هند).

(۶۲۷) احادیث پیغمبر (ص) دراثبات امامت ائمه اثنا عشر: مولانا سیّد نصیر حسین نقوی (م ۱۹۸۹م)

۱۶ ص ، تحریک تحفظ تعلیمات آل محمّد سرگودها.

(۶۲۸) اسرار کربلا : محمّد ظهیر الدین خان بهادر بلگرامی

واقعات کربلا بحواله احادیث ، مطبع نولکشور کانپور.

(۶۲۹) اکابرین اسلام کا سائنسی شعور : مولانا مشتاق حسین شاهدی

ائمه اهلبیت کےوہ اقوال جو سائنس سے متعلّق ہیں، ۸۸ ص، ۴۰ روپے ، کراچی .

(۶۳۰) انوار الابصار : شیخ محمّد علی طبسی حیدرآبادی (م ۱۳۲۰ ھ)

فضائل اهلبیت ، ۱۳۰۸ ھ.

* تنزیهه الانبیاء (عربی) :علم الهدی سیّد مرتضی (م ۴۳۶ ھ)

(۶۳۱) تحفة الاتقیاء : مولانا سیّد شریف حسین

قرآن پاک اور احادیث میں بعض ایسے الفاظ وارد ہوئے ہیں جن سے ظاهر ہوتا ہے که حضرات انبیاء علیهم السّلام سے کچھ خلاف عصمت کام سر زد ہوگئے تھے ایسے الفاظ کی تاویلات کی گئی ہیں

۲۶۰ ص ، تاریخ تکمیل ترجمه : ۱۵ اکتوبر ۱۹۱۱م ، لاهور.

(۶۳۲) تحقیق حدیث انا مدینة العلم : سیّد الف شاه و شیخ غیاث الدّین

ماهنامه «ترجمان القرآن» اگست ۱۹۵۷م کے شمارے میں مولانا مودودی (م ۱۹۷۹م) نے حدیث نبوی (ص) « انا مدینة العلم و علی بابها » کو موضوع قرار دیا

تھا یہ رسالہ اسی کے جواب میں ہے دو مقالات :

(i) غیر معصوم باب علم نبی نہیں ہوسکتا. از سیّد الف شاہ .

(ii) حدیث انا مدینۃ العلم کی تحقیق انیق از شیخ غیاث الدّین .

۸۸ ص ، ۱۰ آنہ ، ادارہ معارف اسلام لاہور ، تعلیمی پریس لاہور .

(۶۳۳) تزکیہ و اصلاح نفس حصّہ نہم :

آیات و احادیث کی روشنی میں تزکیہ نفس کی وضاحت ، ۳۲ ص ،حمایت حق مبین کراچی اگست ۱۹۸۶م .

(۶۳۴) تنقید الاحادیث : محمّد عباس طالب صفوی

۱۹۳۳م ، فرخ آباد (ہند)

(۶۳۵)التنویر علی صحت حدیث غدیر :

مولانا محمّد ابراھیم اھل حدیث (م ۱۹۵۶م ) کےاس دعوی کا ردّ کہ حدیث غدیر کی کوئی اصل نہیں . ایک آنہ ، انجمن شیعہ اثنا عشریہ سیالکوٹ .

(۶۳۶)جاھلیت کی موت : ادیم نقوی

حدیث رسول صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم « من مات و لم یعرف امام زمانہ فقد مات میتۃً جاھلیۃ » کی تشریح

۳۲ ص ، ایس اے رضوی کراچی ، سندھ آفسٹ پرنٹرز کراچی.

(۶۳۷)جواھر صدف رسالت : مولانا سعادت حسین خان

حضور صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم کے حکمت آمیز کلمات و وصایا کا خلاصہ

۸۰ ص ، ایک روپیہ ، ۱۳۸۷ ھ/۱۹۶۷م ، آل انڈیا شیعہ جعفری فیڈریشن بمبئی ، سرفراز پریس لکھنؤ

(۶۳۸) حدیث ثقلین : مولانا خادم حسین قارب

حدیث ثقلین کے مآخذ کی نشاندھی

۳۱ ص، ۳۰ پیسے ، ادارۃ الظفر دودہ تحصیل بھلوال، ضلع سرگودھا،۱۳۸۷ھ/ ۱۹۶۷م ، نقوش پریس لاہور .

* دو گوھر گران بہا : شیخ مصطفی ملکی

(۶۳۹) حدیث ثقلین : مولانا سیّد محمّد عباس قمر زیدی
شیخ قوام الدّین دشنوی قمی کے ایک عربی مقالے کے فارسی ترجمہ کا ترجمہ
۷۲ ص ، ۴ روپیہ ، ۱۴۰۱ ھ/ فروری ۱۹۸۱م انجمن پریس کراچی .

(۶۴۰) حقائق کے آئینے میں : مولانا سیّد صفدر حسین (م ۱۹۸۹م)
روضہ کافی کی ایک حدیث : کتم علی علیہ السّلام امرہ و بایع مکرھا » پر جرح
۸ ص ، انجمن حسینیہ عزیز کالونی شاھدرہ لاھور.

(۶۴۱) رسالۃ الوضو : مولانا حکیم سید علی اظھر (م ۱۳۵۲ ھ)
ثبوت مسح پا ، تین بحث اور تین مرحلہ پر مشتمل ہے : احادیث . مسح قدمین کے ثبوت میں ، ثبوت وجوب مسح قدمین از قرآن مجید ، غسل قدمین ، تحقیق صحت سند و عدم صحت روایات غسل قدمین میں ، حل معنی و مطلب حدیث ، حدیثیں بمعارضہ کتاب حجت ہیں کہ نہیں ؟
۱۲۸ ص ، ۱۳۱۶ ھ، مطبع صبح صادق پٹنہ .
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد یہ رسالہ ایک حصّہ ہے مجلہ رابع ذوالفقار حیدر کے حصّہ ثانیہ کا جس میں صرف اس کی بحث ہے کہ قرآن و حدیث سے پاؤں پر مسح کرنا خدا اور رسول نےواجب کیا ہے ...
[سیّد علی اظھر بن مولانا سید حسن کھجوا ضلع سارن (بہار) میں ۱۲۷۷ ھ کو پیدا ہوئے تاریخی نام مظھر الاسلام ہے لکھنو میں مولانا غلام صادق ، مولانا ضامن علی، مولانا محمّد امین گوپالپوری ، حکیم میر حیدر حسین ، حکیم باقر حسین سے اخذ فیض کیا . حاجی شیخ حسین مازندرانی ، شیخ محمّد طه عرب ، آقای شریعت اصفھانی اور آیت اللّٰہ سیّد محمّد کاظم طباطبائی سے اجازہ روایت حاصل کی ۱۳۵۲ ھ/۱۹۳۳م کو واصل بحق ہوئے مناظرہ امجدیہ ،حاشیہ شرح تہذیب ، حاشیہ قطبی ، نخبۃ البیان ، المرافعات ، نافع القراء (فارسی) ذوالفقار حیدر ، کنز مکتوم فی حل عقد ام کلثوم ، تشفی اھل سنّت و الخوارج ، تبصرۃ السائل ، دفع الوثوق عن نکاح الفاروق ، الآل و الاصحاب ، تنقید بخاری ، ردّ ملاحدہ ، کشف الظلمات بجواب آیات بینات ، تاریخ الاذان ، تصحیح تاریخ وغیرہ آپ کی تصانیف ہیں ]۔

(۶۴۲) رفع الالتباس فی تقریر حدیث القرطاس : مولانا حافظ عبدالباسط عریضی
۶۴ ص ، ۱۳۲۲ ھ/۱۹۰۴م ، شمس الهند پریس لاهور .
آغاز : بسمله و خطبه اما بعد جمله مومنین اخلاص هند و مسلمین دانشمند کی خدمت میں بادب و نیاز معروض ہے که حدیث قرطاس صحیحین اور دیگر کتب احادیث اهلسنّت میں درج ہے .

(۶۴۳) رهبرکامل : حضرت علی علیه السّلام کے بعض کلمات کا ترجمه
* عین الحیات (فارسی) : محمّد باقر مجلسی (م ۱۱۱۱ ھ).

(۶۴۴) روح الحیات ترجمه عین الحیاة : مولانا سیّد علی اختر امروهی (م ۱۹۸۹م).
بعض ابواب یه ہیں : شرایط عبادت ، درجات معرفت ، عصمت امام ، رهبانیت ، خوف و رجا ، مخالفت نفس ، آداب دعا و مناجات ، فضیلت قرآن ، حقوق رعایا و سلطان ، مذمت تحقیر مومنان ، مذمت غیبت ، حسد ، تکبّر ، اصلاح باطن ، اوقات اذکار مخصوصه
۳۶ روپے ، محفوظ بك ایجنسی کراچی .

(۶۴۵) سبیل الهدی :
ان احادیث کے ترجمے پر جو فضیلت علم سے متعلّق ہیں

(۶۴۶) سیف الله الاکبر ملقب به ذوالفقار حیدر حصّه دوم : مولانا سیّد علی اظهر (م ۱۳۵۲ ھ)
اس کتاب کا ایك اور نام « اسکات اللئام بنقص الکلام » بھی ہے اس حصے میں « الصحابة کلهم عدول » کا تجزیه پیش کیا گیا ہے
۲۱۶ ص ، خادم التعلیم پریس لاهور .

(۶۴۷) شعله طور/ برق نور : میرزا ابوالحسن احسن ابن میرزا آغا حسن طالب
فضائل درود پر گیاره احادیث
۲۴ ص ، مطبع یوسفی دهلی ، تیسری مرتبه ، ۱۳۱۵ھ/۱۹۲۳م کو چھپی
مولوی جعفر حسین طریق نے تاریخ کهی :
شعله ہے طور کا که رساله ہے برق نور ہے لطف جس میں شربت قند و نبات کا

دین محمدی کے ہیں درج اس میں مسئلے کیا مستند ہے ذکر درود و صلوات کا
تاریخ بھی بھی ہے دعائے طریق یہ ہر صفحہ ورق ہو یہ قبالہ نجات کا
(۱۳۱۵ ھ)

اس کے بعد کی ایک اور اشاعت میں جو ۱۳۱۹ ھ کو ہوئی محمّد اکبر حسین نے تاریخ کہی :

جنت کی ہے بہار کہ یہ برق نور ہے کیجئے جو اس کی سیر تو لطف حیات ہے
تاریخ لکھ دی اکبر خستہ نے بھی یہی احسن کلید جنت و صوم صلوۃ ہے
(۱۳۱۹ھ)

* من و سلوی(فارسی) : مفتی میر محمّد عباس

(۶۴۸) صراطِ مستقیم : مولانا حاجی غلام علی (م ۱۳۶۳ ھ)

اس میں تقلید و عدم تقلید کی بحث ہے مثنوی کا پہلا شعر یہ ہے :

اصل شرع از قول اهل عصمت است لیک فهمش جائے صرف همت است

۱۵ ص ، ۱۳۲۲ ھ ، مطبع تصویر عالم لکھنؤ.

آغاز : بسملہ و خطبہ امابعد العبد الضعیف الذلیل حاجی غلام علی ولد حاجی اسماعیل عرض کرتا ہے کہ اتفاقاً میں کتاب مستطاب « مثنوی من و سلوی » جو کہ تصنیف ... مفتی سیّد محمّد عباس صاحب شوشتری میں ہے مطالعہ کرتا تا بحث اصولی و اخباری...

(۶۴۹) عدل : مولانا سیّد محمّد عارف (م ۱۹۸۸م )

عدل خداوندی قرآن و حدیث کی روشنی میں

۱۶ ص ، مفت ، انجمن بوستان اکبر شاہ گردیز ملتان ، ھمدرد پرنٹنگ پریس ملتان .

(۶۵۰)علمی ولیمہ : شیخ محسن علی

ان احادیث کا مجموعہ جو ازدواجی زندگی ، بروقت شادی ، حق مہر اور حقوق زوجین سے متعلق ہیں، ۲۰ ص

(۶۵۱) عید مباہلہ : مولانا سیّد ابن حسن نجفی

۲۳ ص ، انٹرنیشنل پریس کراچی.

(۶۵۲)فلاح دارین فی حدیثِ ثقلین : مولانا سیّد محمّد صادق عریضی
تین فصلیں : تواتر حدیث ثقلین میں، اطاعتِ قرآن، سنّت جماعت و شیعہ سے کس کو حاصل ہے اور کس کو نہیں ، اطاعت اہل بیت ہر دو فرقہ مذکورہ میں سے کس کو حاصل ہے اور کس کو نہیں
۲۴ ص ، دو آنہ ،۱۳۱۵ھ، ریاض ہند پریس امرتسر .

(۶۵۳)فلسفہ قرآن و اہلبیت : ابو المظفر
مسلمانوں کی موجودہ بے راہ روی، حدیث ثقلین پر عمل نہ کرنے کی وجہ سے ہے ، ۶۴ ص .

* عبقات الانوار (فارسی) : مولانا میر حامد حسین (م ۱۳۰۶ھ)

(۶۵۴) قرآن و اہلبیت : حسن عبقانی
عبقات الانوار سے حدیث ثقلین کا خلاصہ ، ۲۴ ص ، ۵۰ پیسے ، ادارہ مدینۃ العلم کراچی.

(۶۵۵) کاشف الحق : مولانا میرزا رضا علی لکھنوی (م ۱۳۳۴ ھ)
حدیثِ غدیر کے بارے میں.

(۶۵۶) مرشد الطلاب : سیّد ابوالحسن ابن سیّد مہدی (م ۱۳۱۴ھ)
اطفال مؤمنین کو اخلاق و آداب سکھانے کے لئے ، یہ کتاب رسالہ «آداب المتعلمین»، «آداب المطالعہ » اور « منیۃ المرید فی آداب المفید و المستفید » سے ماخوذ ہے .
۶۷ ص ، ۱۳۱۴ ھ ، مطبع یوسفی دھلی .
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد سیّد ابوالحسن بن جناب سیّد مہدی حشر ھما اللہ الہادی مع امام زمانہا المہدی کہتا ہے کہ نام اس رسالے کا مرشد الطلاب و مفہم الکتاب ہے کہ واسطے رفع جہالت ... الحاصل مرتب کیا گیا یہ رسالہ سولہ فصلوں پر...

(۶۵۷) مسئلہ وراثت انبیاء : سیّد یعسوب علی زیدی
نصوص کتاب اللّٰہ سے ثابت کیا گیا ہے کہ حضرات انبیاء (ع) وارث بھی ہوئے ہیں اور ان کا ورثہ احکام الٰہی کے مطابق ان کی اولاد کو ملا ہے

۶۴ ص ، ایک روپیه ، علمی کتب خانه مظفر گڑھ ، ۱۹۷۱ ، امروز پریس ملتان.

(۶۵۸) مودة الاسلام : غلام حسن خان عظیم جونپوری

تین ابواب : محبت ائمه معصومین کے متعلّق آیتوں کے بیان میں ، محبت و فضیلت ائمه معصومین کے صحیح حدیثوں کے بیان میں ، اماموں کے دوستوں و دشمنوں کی شناخت میں مع روایات

۶۸ ص ، ۱۳۳۴ ھ، مطبع یوسفی دهلی ، تاریخ تکمیل کتاب ، ۱۳۰۰ ھ، مصنّف نے قطعه تاریخ کہا :

صد شکر که یه کتاب مذهب میں افضال خدا سے ہوگئی انجام

کیا خوب عظیم نے کہی تاریخ بہتر ہے لکھی مودة الاسلام

(۱۳۰۰ ھ)

آغاز : بسمله ... لہذا واسطے دوستی و اسلام کے اس ہیچمدان سراپا قصور غلام حسن خان عظیم ولد فتح خان مغفور ساکن بلده فاخره جونپور نے چند آیات کلام الٰہی ...

(۶۵۹) نصرة الحق : سیّد ریاض الحسن صفی پوری

ان احادیث پر جرح جو درباره فضائل معاویه میں ہیں

۴۴ ص ، تین آنه ، ۱۳۳۰ ھ ، مطبع اصلاح کھجوا ضلع سارن .

آغاز : بسمله و خطبه بعد حمد صلواة کے واضح ہو که بملاحظه کتب معتبره و تواریخ معتمده حضرات اهلسنت و جماعت ایک حادثه عظیم ملّت اسلام میں پایا جاتا ہے .

(۶۶۰) نفس رسول جلد ۳/ثقل اکبر : مولانا سیّد علی حیدر (م ۱۳۸۰ ھ)

فضائل حضرت علی علیه السّلام ، پانچ ابواب اور تتمه : احادیث اهلسنّت اور فضائل اهلبیت طاهرین ، صحاح سته میں امیر المؤمنین و اهل بیت (ع) طاهرین کے فضائل کی احادیث ، مشکوة ، مؤطا امام مالك ، مستدرك امام حاکم ، مسند امام احمد بن حنبل اور کنوز الحقائق کی حدیثیں ، منتخب العمال کی حدیثیں

۳۳۶ ص، ۱۳۷۵ ھ/۱۹۵۵م ، مطبع اصلاح کھجوا .

{سیّد علی حیدر بن مولانا سیّد علی اظہر ۱۳۰۳ ھ/۱۸۸۵م کو کھجوا ضلع سارن میں پیدا ہوئے ۔ میٹرک پاس کرنے کے بعد لکھنؤ چلے گئے بعد ازاں پنجاب یونیورسٹی لاہور سے مولوی فاضل کا امتحان پاس کیا ۔ زندگی تبلیغ و اشاعت میں گزاردی ۔ ۱۳۸۰ھ/ ۱۹۶۱م کو رحلت فرمائی. مجالس خاتون ، تصویر عزا، سوانح حضرت ابوبکر ، سوانح حضرت عمر ، جوہر قرآن ، شہادت عظمی جواب شہید اعظم ، فقه الشیعه ترجمه کتاب الصلوة العروة الوثقی، ترجمه احقاق الحق ، ترجمه و شرح نہج البلاغة ، احادیث حضرت عائشه ، فضائل ولی الباری من احادیث الصحیح البخاری ، عقد [illegible] کلثوم ، تعصب بنی امیه ، اعجاز الولی، قرآن ناطق، مجالس اطفال ، حضرت سکینه (ع)، عزاداری نور خدا ہے وغیرہ آپ کی تصانیف ہیں}.

* وضو (عربی) : میرزا نجم الدّین العسکری سامره .

(۶۶۱) وضو (کتاب و سنّت کی روشنی میں) : مولانا سیّد اعجاز حسین نقوی
مسح پا کے ثبوت میں
۷۲ ص ، مکتبه تعمیر ادب لاہور، دسمبر ۱۹۶۷م ، تعلیمی پریس لاہور .

(۶۶۲) یاد اور یادگار : علاّمه سیّد علی نقی (م ۱۹۸۸م)
از روئے کتاب و سنّت یادوں کا منانا اور یادگاروں کا قیام جائز ہے
۲۴ ص ، امامیه مشن لاہور، سراج محمدی پریس لاہور

# رجال حدیث

(۶۶۳) تاریخ اصحاب : مولانا حاجی اعجاز حسن امروهی (م ۱۳۴۰ھ)
(۶۶۴) تنقید الاخبار و تعدیل الاخیار (باب اوّل) : مولانا سیّد احمد حسین امروهی) (م ۱۳۲۸ھ).
پانچ فصلیں : معاشر اصحاب عدالت ، اخبار و احادیث شان صحابه عظام، صحابه عظام کی سیر و مآثر و سنن ، عقیدت تابعین تبع تابعین ، عقیدت مقنین سنّت و محدثین ملّت .
۲۳۶ ص ، مطبع ریاضی امروهه .
آغاز : بسمله و خطبه امابعد اگرچه اسلام میں احکام شریعت کا مدار کتاب الهی و سنّت نبوی پر ہے چنانچه حدیث « کلّ شی مردود الی الکتاب والسنّة » اس کی موّید ہے لاکن احادیث پیغمبر بوجه متن متین وعسیر الفهم و مجمل ہوتے احکام قرآنی . . .
[مولانا احمد حسین ابن مولانا سیّد رحیم علی امرو ہے میں پیدا ہوئے ، ابتدائی کتابیں مولانا سیّد علی حسن سے پڑھیں کتب طبیه حکیم امجد علی خان امروهی سے پڑھیں . بعد ازاں لکھنؤ تشریف لے گئے جہاں مولانا بنده حسین (م ۱۲۹۶ ھ) ، مولانا حامد حسین (م ۱۳۰۶ ھ) ، مفتی میر محمّد عباس (م ۱۳۰۶ ھ ) اور ممتاز العلماء مولانا سیّد محمّد تقی (م ۱۳۱۹ ھ ) سے اخذ فیض کیا پوری عمر خدمت دین میں گزاری ۱۳۲۸ھ/ ۱۹۱۰م کو رحلت فرمائی. آپ کی تصانیف میں شرح نہج البلاغة (نامکمل) حواشی مختصر النافعه ، اعظم المطالب فی آیات المناقب ، مناقب الابرار ، هدیه سنیه ، جواب لا جواب ، فرق الغریقین فی تمسك الثقلین معروف ہیں .]
(۶۶۵) (باب دوم ) :
اس باب میں طبقه متاخرین کی وثاقت ، وثقت کو جماعت اصحاب السنّة نے باقتضائے دیانت تنقید کی ہے اس کا ذکر ہے ، ۶۰ ص.

(۶۶۶) (باب سوم) :
پانچ فصلوں پر مشتمل ہے : حالات و نشو و نما و ماخذ علم محدثین ، نیرنگی عقائد محدثین ، حکمت عملی محدثین ، وجہ عموم بلوی و مرغوب طبع ہونے کے مذہب اہلسنت میں ، قواعد جرح و تعدیل روات ، ۳۲۰ ص ، ۱۳۲۸ ھ، مطبع ریاضی امروھہ.

مولانا سیّد فقیر حسین نے قطعہ تاریخ کہا :

حدیث حمد مر او را سزاوار — کہ در طبع آمدہ تنقید اخبار
چہ تنقیدے کہ نقد خالص العلم — بتعدیل رواۃ و قدح اشرار
چہ قدحی کشف استار عداوت — کہ در دل ثبت کردند اہل آثار
چو پرسیدم ز ہاتف سال طبعش — فقیر آمد ندا تعدیل اخبار

(۶۶۷) رجال بخاری حصۂ اوّل : مولانا میرزا عبدالحسین (م ۱۳۶۵ھ)
رجال بخاری شریف کا اہلسنّت کی معتبر کتب سے تنقیدی جائزہ ، مندرجہ ذیل اصحاب کا تذکرہ :

ابوھریرہ ، ابو موسی اشعری ، ابو بردہ ، ابو عبدالرحمن سلمی ، ابو مسعود انصاری ، حضرت انس بن مالک، احمد بن ابی الطیب سلیمان بغدادی ، احمد بن عبدہ بن موسی ابو بکرہ .

۲۰۰ ص ، چھ آنہ ، امامیہ مشن لکھنؤ ، سرفراز قومی پریس لکھنؤ .

[ مولانا میرزا عبدالحسین ابن مولانا میرزا محمّد عسکری ۱۳۰۰ ھ کو کربلا میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم وہیں حاصل کی پھر لکھنؤ تشریف لے آئے اور تعلیم کی تکمیل یہیں کی ، صحیح بخاری کے رجال کی تحقیق کی . خیرپور میرس (سندھ) میں خطیب بھی رہے ۱۳۶۵ ھ/۱۹۴۵م کو واصل بحق ہوئے . آپ حقیقۃ السرائر فی اکبر الکبائر (عربی) گناھان کبیرہ ، التخلف عن الثقلین (عربی) کے مصنّف ہیں].

(۶۶۸) رجال السیّد سخاوت علی رضوی :مولانا سیّد سخاوت علی رضوی(ذریعہ : ۱۰).
(۶۶۹) اشھابہ فی معرفۃ الصحابہ : مولانا حاجی اعجاز حسن امروھی ( مطلع).

(۶۷۰) فتنته وضع احادیث : سیّد حسین رضوی
جرح بر رواۃ حدیث
۱۶۸ ص ، رحمت اللہ بك ایجنسی کراچی، المناظر پریس کراچی .

(۶۷۱) فضل الباری فی تنقید صحیح بخاری حصّہ اوّل : مولانا سیّد علی اظہر (م ۱۳۵۲ھ)
صحیح بخاری کی بعض احادیث پر ناقدانہ نگاہ
۹۲ ص ، چھ آنہ ، مطبع کھجوا ضلع سارن (بہار)
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد اگرچہ یہ کام فی الواقعہ نہایت ہی اہم ہے کہ صحیح بخاری کی اس طرح تنقید اور جانچ کی جائے کہ ہر ہر حدیث کی حقیقت پورے طور پر کھل جائے ...

(۶۷۲) (دوسرا حصّہ) :
۳۲۰ ص ، ایك روپیہ چار آنے ، ۲۷ صفر ۱۳۲۸ھ ، مطبع اصلاح کھجوا ضلع سارن (بہار) .
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد یہ دوسرا حصّہ ہے فضل الباری تنقید بخاری کا جس کی ابتداء کتاب الایمان سے کی جاتی ہے ...

(۶۷۳) (حصّہ سوم) :
۳۳۲ ص ، تاریخ تکمیل کتاب :۲۲ ربیع الثانی ۱۳۳۳ھ ، مطبع اصلاح کھجوا ضلع سارن (بہار) .
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد یہ حصّہ ثالثہ ہے فضل الباری فی تنقید بخاری کا جو باب من الایمان ان یحبّ لاخیہ ما یحب لنفسہ سے شروع ہوتا ہے کیونکہ اس کے قبل کی شرح مع تنقید و جرح تنقید بخاری حصّہ اوّل و دوّم میں درج ہو چکی ہے .

(۶۷۴) (حصّہ چہارم) :
۳۱۶ ص ، مطبع اصلاح کھجوا ضلع سارن (بہار) .
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد یہ حصّہ چہارم ہے فضل الباری فی تنقید البخاری کا جس میں ان احادیث کی شرح کی جاتی ہے جو بخاری نے فضائل خلفائے ثلاثہ

میں لکھی ہیں ...

(۶۷۵) چہل حدیث : مولانا محی الدّین کاظم

۱۶ ص ، جامعہ جعفریہ ، بورے والا ضلع وہاڑی ۴۰ روپے ، اگست ۱۹۹۰م.

(۶۷۶) ترجمہ حدیث مفضّل : مولانا سیّد علی اکبر بن سلطان العلماء (م ۱۳۲۶ ھ) (ذریعہ :۴).

---

# عقائد

(۶۷۷) آخرت کی کھیتی:مولانا سیّد ابوالخلیل راحت حسین بھیکپوری (م ۱۳۷۸ھ)
(ذریعہ : ۲).

(۶۷۸)آئینہ حق نما : میرزا نوازش علی
مولانا محمّد حسین نجفی ڈھکو کے بعض نظریات کا رد. ابتدائیہ از مولانا میرزا یوسف حسین (م ۱۹۸۸م )
۵۶ ص ، ادارۃ القائم مکھنانوالی تحصیل پھالیہ ضلع گجرات .

(۶۷۹)آیات الھیہ در اسرار ربّانیہ : مولانا محمّد حسین ناظمی
۳۲۰ ص ، ۲۵ روپے ، انجمن فلاح انسانیّت ، شیعہ میانی ملتان ، انصار آرٹ پریس سرگودھا .

(۶۸۰)آیت اللہ سیّد روح اللہ خمینی کے فتوؤں کی وضاحت : سیّد علی رضا نقوی
آیت اللہ کی طرف منسوب ایك فتوی کہ ائمہ اھلبیت علیہم السّلام خالق اور رازق ہیں کا ردّ
۴۰ ص ، ۳ روپے ، انجمن فلاح انسانیّت شیعہ میانی ملتان .

(۶۸۱)اثبات الامامت : مولانا شیخ محمّد حسین نجفی ڈھکو
سات ابواب : ۳۶۹ عنوانات ، آیت اللہ سیّد محمّد جواد تبریزی ، شیخ عبدالکریم زنجانی ، شیخ محمّد محسن المعروف بہ آقای شیخ بزرگ طھرانی ، سیّد عبداللہ شیرازی ، عبدالاعلیٰ موسوی ، شیخ محمّد رضا اصفہانی کی تقاریظ
۳۵۲ ص ، ساڑھے چھ روپے ، مکتبۃ السبطین بلاك ۱۹ سرگودھا ، ثنائی پریس لاھور .

* الاثنا عشریہ (عربی) : شیخ محمّد جواد مغنیہ .

(۶۸۲) الاثنا عشریہ : مولانا سیّد صفدر حسین (م ۱۹۸۹م)

۱۱۲ ص، امامیہ پبلی کیشنز لاہور۔

* العقائد (عربی) : شیخ صدوق (م ۳۸۱ ھ)

(۶۸۳) احسن الفوائد فی شرح العقائد : ترجمہ : مولانا سیّد منظور حسین بخاری (م۱۹۸۰م)

شرح : مولانا شیخ محمّد حسین ڈھکو

۴۴ ابواب ، ۳۸۶ عنوانات ، ۷۵ شیعہ علماء کا تذکرہ ، ۵۲۰ ص ، مکتبۃ الہمدانی سرگودھا ، ثنائی پریس سرگودھا ، شروع میں مترجم مرحوم نے اپنے تاثرات منظوم صورت میں پیش کئے ہیں :

حامی دین مبین شیخ صدوق قدوۂ ارباب دانش باوثوق
مسلك آلِ محمّد را نقیب زو گرفته دین حق وافر نصیب
بد فقیہ و هم محدث ذی کمال خوش کلام و خوش صفات و خوش خصال
شارح متن عقائد نیك ذات باز کرده عقده هائی مشکلات
آن محدث مجتهد ناقد بصیر مرویات آل احمد را خبیر
شد هویدا این حقیقت از سمات تا قیامت مشعل راه نجات
این دعا نزد خدا منظور باد راقم شرح عقائد شاد باد

(۶۸۴) احسن العقائد : مولانا سیّد محمّد قاسم (م ۱۹۸۷م )

۳۴۹ ص،۶ روپے ، ادارہ تذکرۃ الطاہرین نواب شاہ ، ۱۹۶۷م۔

(۶۸۵)احکام الاسلام حصّہ اوّل :

۴۰ اسباق ، ۸۰ ص ، ۵ روپے ، مکتبۃ الرضا کراچی ، ۱۴۰۷ ھ/۱۹۸۷۔

* احکام شیعیان (فارسی) : میرزا حسن احقاقی کویتی ۔

(۶۸۶)احکام شیعیان : مولانا محمّد حسنین سابقی

۱۰۰ ص ، مدرسہ جامعۃ الثقلین ملتان ، جون ۱۹۸۴م۔

* حیاۃ النفس (عربی) : شیخ احمد احسائی (م ۱۲۴۳ ھ)۔

* حیاۃ النفس (فارسی) : سیّد کاظم رشتی (م ۱۲۵۹ ھ)۔

(۶۸۷) اردو ترجمہ حیاة النفس : ذاکٹر کاظم علی رسا

فارسی سے ترجمہ ، ۹۵ ص ، کتابخانہ ابراھیمیہ کرمان ، ۱۳۹۶ ھ ، ۱۹۷۶م .

* اعتقادیہ (عربی) : شیخ صدوق (م ۳۸۱ھ)

(۶۸۸) ارشادیہ : مولانا میرزا باقر علی ابن آغا علی (م ۱۲۹۰ھ)

۳۶۴ ص ، تاریخ تکمیل : ۱۲۹۴ ھ ، احسن المطابع.

آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد ارباب اولی الالباب پر واضح ھو کہ یہ ترجمہ مختصر اور شرح رسالۂ اعتقادیہ .

(۶۸۹) ارغام الماکرین فی رد مضلّات انذارالناذرین : محمّد احسن بن سیّد غلام علی کمالپوری

مولانا شیخ عابد حسین سہارنپوری (م ۱۳۳۰ ھ) کے دو رسالوں «انذارالناذرین» اور «یا علی مدد» کا ردّ

۹۴ ص ، ۴ آنے ، ۱۳۱۸ ھ / ۱۹۰۱م ،مطبع دبد بہ احمدی لکھنو ، مولانا سیّد محمّد باقر نے تاریخ کہی:

چو شخصی ز روی خیالات خام نمود از اباطیل ازھاق حق
سراپا مضامین باطل نوشت کہ مطلق بر او نیست اطلاق حق
اخ من مہ اوج علم و کمال کہ دارد تخلق باخلاق حق
نوشتہ کتابی بتردید آن کہ لاریب فیہ است مصداق حق
بفرمود ھاتف بتاریخ سال خوش ابطال باطل چو احقاق حق

(۱۳۱۸ ھ)

آغاز : بسملہ و خطبہ بعد حمد صلواة کے کہتا ہے محمّد حسن بن سیّد غلام علی مرحوم کمالپوری کہ ایک صاحب سہارنپوری ...

(۶۹۰) ازالہ اشتباہ : مولانا سیّد محسن علی سبزواری (م ۱۳۴۷ ھ)

فرقہ شیعہ میں سبّ کرنا جائز نہیں

۴۰ ص ، امامیہ کتب خانہ لاہور ، مطبع فیض عام لاہور .

(۶۹۱) ازھاق الباطل : مولانا سیّد علی
رسالہ «اظہار الحق» کا جواب جس میں بعض ضروریات دین کا انکار کیا گیا تھا
۳۲ ص ، ۱۰ آنے ، فروری ۱۹۲۲م ، نور المطابع لکھنؤ۔
* منہاج الرشاد (فارسی) : آیت اللّٰہ سیّد حسین بروجردی
(۶۹۲) اساس الاعتقاد : مولانا سیّد ابن حسن نجفی
۳۲ ص ، ۴۰۰ پیسے ، کتب خانہ حسینیہ لاہور۔
(۶۹۳) اساس الایمان : مولانا سیّد آغا بن زین العابدین الہ آبادی (م ۱۳۲۱ ھ) (مطلع)۔
* فلسفیہ (فارسی) : ابو القاسم بن زین العابدین کرمانی (شیخی)۔
(۶۹۴) اسرار دینِ حق : شیخ محمّد تقی فلسفی کے کئے گئے شیخیوں پر سوالات کے جوابات
۷۴ ص ، ۵ روپے ، کتابخانہ ابراھیمیہ (کرمان) شاخ پاکستان کراچی ۔
(۶۹۵) اسرار عقائد حصّہ اوّل : مولانا سیّد عالم حسین
تین سوالات کے جوابات :معصوم کو نسیان ہوتا ہے اور نسیان منافی عصمت ہے یا نہیں، معصومین گناہ صغیرہ کرتے ہیں یا نہیں ، معصومین باذن اللّٰہ احیاء و اماتت پر قادر ہیں یا نہیں
۴۸ ص ، انجمن ترقی المؤمنین ملتان ، اکتوبر ۱۹۶۸م ، سیّد الیکٹرک پریس ملتان ۔
(۶۹۶) اسلام اور عدل : مولانا سیّد طیب آغا موسوی
۳۴۷ ص ، ساڑھے چار روپے ، ادارہ علوم آل محمّد لاھور ۔
(۶۹۷) اسلام کے بنیادی عقائد حصّہ دوم : مولانا روشن علی (م ۱۹۹۶م)
سیّد مجتبی موسوی لاری کی فارسی کتاب کا ترجمہ نبوت کے بارے میں
۲۱۷ ص ، دفتر گسترش فرہنگ اسلامی ایران ربیع الاوّل ۱۴۱۰ ھ۔
(۶۹۸) اسلام کی پہلی کتاب : مولانا سیّد احمد (م ۱۳۶۶ ھ/۱۹۴۷م)
۱۶ ص ، ۳ پائی ، انجمن یادگار علماء لکھنؤ ، ۱۹۱۲م۔

* اسلامی اصول عقائد (فارسی) : حجۃ الاسلام سیّد مجتبی لاری .

(۶۹۹) اسلام کے بنیادی عقائد حصّہ اوّل : مولانا روشن علی (م ۱۹۹۶م)
عنوانات : معرفتِ خدا ، عدل ، جبر و اختیار ، قضا و قدر
۲۵۲ ص ، ایران ، شوّال ۱۴۰۸ ھ .

(۷۰۰) اسلامیات - تشریحات : مولانا ایم ایچ شاهدی
۱۰۲ ص .
چند سورتوں اور آیات کی تشریح مع عقائد و عبادات کراچی بورڈ کے جماعت نہم اور دھم کے طلبہ کے لئے خود مولانا شاھدی نےکراچی سے شائع کیا .

(۷۰۱) اسلامی دینیات کا پہلا حصّہ :
۳۲ ص ، ۲۵ پیسے ، مکتبہ ھمدانی سرگودھا ، ثنائی پریس سرگودھا .

(۷۰۲)اسلامی دینیات حصّہ اوّل : ابو الظفر مولانا سیّد زوار حسین
ضروریات دین کو سوالاً جواباً پیش کیا گیا ہے
۳۲ ص ،ایک آنہ ، حسینی مشن سہارنپور ، قومی پریس محلہ انصاریاں سہارنپور.

(۷۰۳)اسلامی عقائد : علاّمہ سیّد علی نقی نقوی (م ۱۹۸۸م)
۵۴ ص ، دو آنے ، امامیہ مشن لکھنؤ ، جمادی الاول ۱۳۵۷ ھ، سرفراز قومی پریس لکھنؤ

(۷۰۴)اصلاح الاعتقاد فی عصمۃ الانبیاء عن الاجتهاد : مولانا میرزا احمد علی(م ۱۳۹۰ ھ)
۸۰ ص ، جعفریہ ایسوسی ایشن پنجاب لاھور ، پرکاش سٹیم پریس لاھور ، ۱۳۴۱ھ/۱۹۲۲م ، آخر میں میرزا غلام احمد قادیانی (م ۱۹۰۸م) کی غلطیوں کو گنوایا گیا ہے .

* اصل الشیعۃ و اصولها (عربی) : شیخ محمّد حسین آل کاشف الغطاء

(۷۰۵) اصل و اصول شیعہ : مولانا سیّد ابن حسن نجفی
عنوانات : شیعیت کی ابتدا اور ارتقاء ، بنیادی مسائل ، نظام عمل ، تعزیرات ، مسئلہ بداء ، مسئلہ تقیہ

۱۵۷ ص ، رضا کار بک ڈپو لاہور، ۱۹۵۷م ، رہبن پریس لاہور.

(۷۰۶) اصول اسلام اور ہم : مولانا سیّد مرتضی حسین فاضل (م ۱۹۸۷م)

۲۴ ص ، مفت ، ادارہ درس عمل لاہور، ۱۹۷۲م ، تعلیمی پریس لاہور .

* باب حادی عشر (عربی) : علامہ حلی.

(۷۰۷) اصول جعفریہ : مولانا شیخ محمّد مصطفی جوہر (م ۱۴۰۶ ھ)

۴۴ ص ، مجلس المسلمین رضویہ کالونی کراچی ، ۱۳۸۱ ھ/ ۱۹۶۱م.

(۷۰۸) اصولِ خمسہ : التفات علی جعفری

۱۲۹۴ ھ ، میڈیکل پریس آگرہ . (قا : ۱).

(۷۰۹)اصولِ دین : علامہ سیّد ابن حسن جارچوی

۶۵ ص ، ابراھیمیہ پرنٹنگ پریس لکھنؤ

آغاز :کائنات پر نظر ڈالنے پہلے (Atom) کو لیجئے مادہ کا یہ چھوٹا سا ذرّہ .

(۷۱۰)اصول دین : مولانا سیّد سبط حسن لکھنوی (م ۱۳۵۴ھ)

سوالاً جواباً ، ۸۰ ص ، ۵ آنے ، نظامی پریس لکھنؤ.

(۷۱۱)اصولِ دین (منظوم) : مولانا مظفر حسین

۳ آنے ، ۱۹۰۸م ، مطبع مظفری اٹاوہ .

* فقہ جعفریہ از نظر اسلام : آیت اللّٰہ سیّد محمّد شیرازی.

(۷۱۲) اصول دین : صفدر عباس طاہری

۸۸ ص ، ادارہ پاسبان اسلام باب حیدر سرگودھا .

(۷۱۳) اصلی شیعیت - آیت اللّٰہ خمینی کی زبانی : تنویرالحسن

صفحات ۱۶ ، قیمت دو روپے پچاس پیسے

اس رسالے میں مولانا محمّد حسین ڈھکو کے بعض نظریات کی تردید بحوالہ آیت اللّٰہ خمینی کی گئی ہے معلوم ہوتا ہے مؤلف آیت اللّٰہ کی بعض عرفانی اصطلاحات کو نہیں سمجھتا اس رسالے کی قیمت سے اندازہ ہوتا ہے کہ مولانا محمّد حسین ڈھکو کی مخالفت سے ناجائز فائدہ اُٹھایا گیا ہے .

دارالتبلیغ امامیہ راہوالی کینٹ گوجرانوالہ .

(۷۱۴) اصول الشریعہ فی عقائد الشیعہ : مولانا محمّد حسین ڈھکو نجفی

دس ابواب : نوع انبیاء و ائمہ علیہم السّلام ، نور و بشر ، مسئلہ تفویض ، معجزہ فعلِ خدا ہے یا فعل نبی و امام ، استمداد لغیر اللّٰہ ، مسئلہ حاضر و ناظر ، علم غیب ، شیخی بودن اکثریت تشیع در پنجاب

۲۵۶ ص ، ۴ روپے ، مکتبۃ المبلّغ سرگودھا ، ۱۹۶۷م ، ثنائی برقی پریس سرگودھا .

[ اس کتاب کے ردّ میں مندرجہ ذیل کتابیں شائع ہوچکی ہیں جن کا ذکر اپنے مقام پر آئے گا : آئینہ حق نما . تائید حق و تردید باطل . تحفۂ صبا . تحقیق حق . تحقیق حق پر علماء حق کے تبصرے . توضیح العقائد . جواہر الاسرار فی مناقب النبی و الائمۃ الاطہار . حقائق العقائد . حقائق الوسائط حصّہ اولّ ،دوم و سوم . دام ھمرنگ زمین ، دعوت اتحاد ، صراط الایمان بضوء الحدیث و القرآن . مرگ بر مقصرین حصّہ اولّ ، دوم و سوم . معالم الشریعہ فی النقد و التبصرہ علی عقائد الشیعہ .موازنہ حق و باطل . مولانا محمّد حسین ڈھکو کے متضاد عقائد . ھدیۃ المستبصرین فی رد شبہات المقصرین وغیرہ اصول الشریعہ کے بعد کے ایڈیشنوں میں مندرجہ بالا کتابوں میں اٹھائے گئے سوالات کے جوابات دئیے گئے ہیں ].

(۷۱۵) اظہار حق در تصفیہ علم قراءت و کتاب : مولانا سیّد صغیر حسین

ناصر الملّت علامہ سیّد ناصر حسین اور ان کے مخالفین میں علم قراءت و کتابت امیر المؤمنین علی علیہ السّلام کے بارے میں جو بحث چل رہی تھی اس کتاب میں ناصر الملّت کی حمایت کی گئی ہے

۱۰۴ ص ، مطبع جعفری مظفر نگر (ہند).

آغاز : بسملہ و خطبہ امابعد چونکہ علم قراءت و کتابت عرصے سے علمی بحث ہو رہی ہے اور باعث اس بحث کا جواب علاّمہ مولانا جناب سیّد ناصر حسین قبلہ مدظلہ العالی ...

(۷۱۶) مجموعہ اعتقادات حسینیہ / بنائے دین و محافظ ایمان: حسین بن محمّد

۵۲ ص ،۱۲۶۴ ھ ، مطبع جعفریہ دھلی .

آغاز : پیچھے حمد و ثنائی ہے انتہائی خدائی یکتائی بے ھمتا کے اور صلواۃ و

سلام ہے منتہای نبی افضل الانبیاء مسند نشین قاب قوسین او ادنی صاحب یسین و طہ محمّد مصطفی صلواۃ اللّٰہ و سلامہ علیہ و آلہ الذین سراج الھدی اذھب اللّٰہ عنہم الرجس و یطھرھم تطھیرا سیماً علی ...

(۷۱۷) اعتقادی اصول :

پانچ عنوانات : خدا اور اس کی وحدانیت پر ایمان اور اس کے فوائد ، صفاتِ خدا اور عدل الٰہی پر ایمان اور اس کے اثرات ، نبوّت تمام انبیاء کی نبوّت ، امامت ، قیامت ۔

۳۲ ص ، مفت ، انجمن جان نثاران اہلبیت پاکستان راولپنڈی ، محرم ۱۴۰۷ ھ۔

(۷۱۸)الاعتقاد فی الامامت : مولانا ناصر حسین فیض آبادی

۱۶ ص، انجمن عباسیہ شیعیان نارووال ، مدینہ پرنٹنگ پریس لاہور ۔

(۷۱۹)اعتقادیہ : مولانا سیّد عمار علی سونی پتی (م ۱۳۰۴ ھ)( مطلع)۔

* لیلیۃ (عربی) : علامہ محمّد باقر مجلسی (م ۱۱۱۰ ھ)

(۷۲۰)اعتقادات الامامیہ فی ترجمۃ الرسالۃ اللیلیۃ : مولانا شیخ محمّد حسین ڈھکو نجفی

مقدّمہ : سیّد حسین عارف نقوی

۱۱۹ ص ، آٹھ روپے ، اپریل ۱۹۸۰م ، ایس ٹی پرنٹرز راولپنڈی ،

سیّد وزیر حسین شیرازی نے قطعہ تاریخ کہا ۔

عقائد کی وضاحت میں مضامین کا یہ مجموعہ کریگا بالیقین ہر دَور میں ذہنوں کا تنقیہ
نقیب صد حقائق مصحف رشد و ہدایت ہے یہ نسخہ کیمیا ، ہیں اعتقادات الامامیہ ۔

* اعتقادیہ (عربی) شیخ صدوق ابن بابویہ ابو جعفر محمّد بن علی بن حسین قمی (م ۳۸۱ھ)

(۷۲۱) اعتقادات صدوق : مولانا محمّد اعجاز حسن بدایونی (م ۱۳۵۰ ھ)

۸۴ ص ، ۱۹۰۶ م ، آخیر میں نجم العلماء مولانا سیّد نجم الحسن عابدی (م ۱۳۵۷ھ) کی تقریظ : یہ رسالہ سدیدہ اور عجالہ مفیدہ کا ترجمہ مع رسالہ اعتقادات صدوق ابن بابویہ قمی علیہ الرحمۃ کا جس میں عقائد فرقہ حقہ ناجیہ امامیہ کثرھم اللّٰہ تحریر ہیں میں نے اکثر مقام اس ترجمے کے دیکھے اور اصل

رسالے کے مطابق پائے خداوند عالم مومنین کو اس کے مطالعہ سے بہرہ مند و فیض یاب فرمائے ۔

(۷۲۲) اعتقادیہ : مولانا شیخ احمد (م ۱۳۱۵ ھ)

ان چند آیات قرآنیہ و احادیث بخاری و مسلم کا ترجمہ جو مؤید مذھب امامیہ ہیں ۔ ۲۸ ص ، ۱۳۱۱ ھ ، مطبع گلزار ابراھیم ۔

آغاز : بسمله و خطبه اما بعد فهذا قول الحق بالوفاق فی بیان الایمان و النفاق الفتها لاخوتنا المؤمنین ... رتبتها علی مقدمه و فصول و خاتمه ...

(۷۲۳) الاعجاز : علامه سیّد محمّد هارون (م۱۳۳۹ ھ/ ۱۹۲۰م)

صفحات ۱۸

یہ رسالہ معراج سے متعلق ہے ۔

(۷۲۴) اعلان براءت : مولانا محمّد حسن

مولانا شیخ محمّد حسین ڈھکو نجفی کے بعض خیالات کا ردّ

۱۶ ص ، انجمن اثنا عشری چك لاله راولپنڈی ، ۶ جون ۱۹۷۷م ، کشمیر آرٹ پریس راولپنڈی ۔

(۷۲۵) افضلية النبی(ص) علی سائر العباد : مولانا محمّد اعجاز (م ۱۳۵۰ھ) (مطلع) ۔

(۷۲۶) افهام الحائرین : مولانا سیّد محمّد مرتضی جونپوری بن سیّد حسن علی(م ۱۳۳۷ ھ) ۔

مولانا خواجه عابد حسین سہارنپوری کی کتاب « انذارالناذرین » اور « یا علی مدد » کا ردّ

۲۲۰ ص ،آٹھ آنے ، محرم ۱۳۳۰ ھ، مطبع دبدبه احمدی لکھنؤ ۔

آغاز : بسمله و خطبه اما بعد کہتا ہے بنده ذلیل اضعف الوری ابن سیّد حسن علی محمّد مرتضی ... که رساله انذارالناذرین و رساله « یا علی مدد » جو تألیف خواجه عابد حسین صاحب انصاری سہارنپوری سے ہیں جن میں انہوں نے باوجود ادعائے تشیع ان امور سے انکار کیا ہے ...

(۷۲۷) اقسام توحید : مولانا شیخ محمّد حسین ڈھکو نجفی

۱۶ ص ، اداره تبلیغ شیعه راولپنڈی ، همدرد پریس راولپنڈی ۔

* الفین (عربی) : شیخ حسن بن یوسف بن علی مطہر حلی

(۷۲۸) البحث العظیم : سیّد صابر حسین کاظمی

۳۰ روپے ، ۳۸۸ ص

مارچ ۱۹۸۷م ، تنظیم پیام حق کراچی

عصمت ائمہ علیہم السلام پر ۱۰۳۶ دلائل .

(۷۲۹)التوحید : مولانا سیّد ظہور حسین (م ۱۳۵۷ ھ/۱۹۳۸م)

۲۷۹ ص، مطبع سرکاری رامپور میں چھپی .

(۷۳۰) العرفان : مولانا سیّد محمّد داود زنگی پوری(م ۱۳۷۲ھ/۱۹۵۳م)

مسئلہ توحید کا بیان

۱۰۹ص ، بنارس : الجوّاد بکڈپو ، ۱۹۵۲م .

(۷۳۱) العدل : مولانا سیّد ظہور حسین (م ۱۳۵۷ھ/۱۹۳۸م)

۲۶۸ ص، مطبع سرکاری رامپور میں چھپی.

(۷۳۲) العدل کا دوسرا حصّہ : مولانا سیّد علی ابن مولانا سیّد صادق علی

ص ۱۱۰

اس کتاب میں عدل خداوندی کا ثبوت عقلی اور نقلی طور پر پیش کیا گیا ہے اس بارے میں عام طور پر جو اعتراضات کئے جاتے ہیں. اُن کے جوابات بھی پیش کئے گئے ہیں انجمن دارالتألیف لکھنو نے تصویر عالم پریس لکھنؤ سے چھپوا کر شائع کیا .

(۷۳۳) الکلام علی فلسفۃ الاسلام حصّہ اوّل : مولانا شیخ محمّد رضا حسین خان بن شیخ بندہ علی

۲۹۰ ص

ذیقعدہ ۱۳۲۲ ھ/ ۳۱ جنوری ۱۹۰۵ء کو مطبع نامی لکھنؤ میں چھپی .

(۷۳۴) حصّہ دوم :

۱۶۰ ص

بحث توحید پر مشتمل ہے

صفر المظفر ۱۳۲۳ ھ / اپریل ۱۹۰۵م کو مطبع نامی لکھنؤ میں چھپی .

آغاز : بسملہ ۔ اللّٰہ تعالیٰ کا ثبوت بہت طریقوں سے ہوتا ہے ایک طریقہ اُن میں سے یہ ہے کہ عالم حادث ہے ۔

(۷۳۵) النبوہ جلد اول حصّہ دوم : مولانا سیّد ظہور حسین (م ۱۳۵۷ ھ/۱۹۳۸م)

۴۶۰ مطبع سرکاری رامپور میں چھپی ۔

(۷۳۶) جلد اوّل حصّہ سوم :

۲۴۰ ، مطبع سرکاری رامپور میں چھپی ۔

(۷۳۷) اللّٰہ اور کائنات : مولانا سیّد علی حیدر (م ۱۳۸۰ ھ)

۲۳۰ ص ، دو روپے ، ۱۹۶۰م ، انٹرنیشنل پریس کراچی ۔

(۷۳۸) امام : شاد گیلانی

صفحات ۸۰ ، قیمت ۷۵ پیسہ

یہ کتاب مندرجہ ذیل ابواب پر مشتمل ہے

باب اوّل : امام کون ہے

باب دوم : عصمت امام

ادارہ علوم الاسلام اصغری منزل لاہور نے نامی پریس لاہور سے چھپوا کر شائع کی ہے ۔

(۷۳۹) امامیہ دینیات :

۸۰ ص ، تین روپے ، تنظیم المکاتب کراچی ، ۱۹ جون ۱۹۸۳م ، احمد برادرز پرنٹر کراچی۔

(۷۴۰) انارۃ البصائر و کشف السرائر جلد اوّل : مولانا حکیم سیّد افضل علی

صفحات ۲۳۶

اس جلد میں مسئلہ توحید اور عدل کا بیان ہے ہر دو مسئلوں کو عقلاً و نقلاً ثابت کیا گیا ہے ، ربیع الثانیہ ۱۳۰۴ھ/جنوری ۱۸۸۷م مطبع نولکشور لکھنؤ ۔

(۷۴۱) جلد دوم :

صفحات ۳۱۴

اس جلد میں نبوت کا بیان ہے مندرجہ ذیل فصلیں میں ۔

فصل اوّل : بیان میں اسبات ہے کہ بعثت حسن ہے اور واجب ہے

فصل دوم : بیان میں شرائط نبوت کے
" سوم : " بقیہ صفات انبیاء میں
" چوتھی : " میں طریق اثبات نبوت انبیاء
فصل پانچویں : ذکر نبوت خاتم الانبیاء و المرسلین (ص)
" ساتویں : معجزات مشہورہ
" دسویں : بیان میں اُن مناقب کا جن کا اعتقاد کرنا ضروری ہے
" بارھویں : ذکر وفات سیّد کائنات

یہ کتاب ذی الحجۃ ۱۳۰۴ھ/اگست ۱۸۸۷ء کو مطبع نولکشور لکھنو میں چھپی

آغاز : بسملہ .... : اور وہ عبارت ہے مبعوث ہونے سے کسی شخص کے جو انسان کے نوع سے ہو خدا کی طرف سے مخلوق پر اس کے واسطے اُن ہدایت کرنے کے ہے واسطہ انسان اور اس مبعوث کو نبی اور رسول کہتے ہیں.

(۷۴۲) جلد سوم :

صفحات ۲۹۲.

اس جلد میں مسئلہ امامت کا بیان ہے اس میں ایک مقدمہ چند مقصد اور خاتمہ ہے یہ جلد ربیع الاوّل ۱۳۰۵ھ/ دسمبر ۱۸۸۷ء کو مطبع نولکشور لکھنؤ میں چھپی .

(۷۴۳) جلد چہارم :

صفحات ۳۴۰ ( ناقص)

اس جلد میں آیات قرآنی و احادیث نبوی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے امامت ائمہ اثنا عشر علیہم السلام کا ثبوت پیش کیا گیا ہے .

آغاز : بسملہ فصل دوسری بیان میں اُن آیات کے جو امامت جناب امیر المؤمنین علی ابن ابیطالب علیہ السّلام کی دلالت کرتی ہے .

(۷۴۴) حصّہ پنجم :

صفحات ۲۳۲

یہ کتاب مقدمہ پانچ باب اور خاتمہ پر مشتمل ہے .

مقدمے میں دو مطلب اور ایک تنبیہ ہے
مطلب اوّل : بیچ بیان مذاهب مختلفه اسلامیه کے
ثانی : بیچ بیان حقیقت فرقه امامیه اثنا عشریه کے اور یه که طبقه ناجیه بھی ہے .
تنبیه : بیچ بیان فرقه صوفیه و دیگر فقر و نواصب کے
پہلا باب : متعلق به بیان توحید و صفات ثبوتیه و سلبیه .

(۷۴۵) انتباه المؤمنین عن مکائد علماء الموحدین :مولانا آغا ضمیر الحسن رضوی(م۱۴۱۳ھ/۱۹۹۳م)
شیخ احمد احسائی (م ۱۲۴۱ھ) کے دفاع اور شیخ محمّد خالصی(م۱۹۶۵م)کی مخالفت میں لکھا گیا
۲۳ ص ، اداره آل محمّد سرگودھا روڈ لائلپور .

(۷۴۶) انذارالناذرین : مولانا خواجه عابد حسین انصاری (م ۱۳۳۰ھ)
مندرجه ذیل دو مسئلوں کا حل : نبی اور امام و شہدائے کرام سے منت ماننا اور ان سے مراد مانگنا اور نذر و نیاز چڑھانا کیسا ہے ، یا رسول اللّٰه یا مشکل کشا یا حضرت امام حسین (ع) یا حضرت عباس(ع) یا سیّده زهرا (ع) میرا فلاں کام ہو جائے تو میں تمہاری نیاز کروں ، نذر چڑھاؤں ، حاضری دوں ، کونڈے بھروں ، مصنّف نے امام ثامن ضامن میں لفظ ثامن کے تحت لکھا ہے که یه لقب امام علی رضا علیه السّلام کا عوام شیعه میں مشہور ہے وجه اس کی ابھی تک معلوم نہیں ہوئی ، ۴۸ ص ، ۱۳۳۶ ھ /۱۹۱۷م ، مطبع یوسفی دهلی ، مولانا شیخ غلام عباس هنر نے قطعه تاریخ کہا :

ہیں جو عابد حسین نیک صفات — عالم با عمل ملائک خو
سالك مسلك طریق رشاد — رونق شرع و زیب دین حق جو
راست گوئی میں ان کو باك نہیں — ایسے دیکھے سنے نہیں حق گو
نذر منت کے باب میں واللّٰه — کیا رساله لکھا ہے دیکھو تو
ہو گئے سن کے ان مضامین کو — غالی اور ناصبی خجل دونو
دین کی راه کو ان سے صاف کیا — شرک و بدعت کے خار تھے جوجو

نذر اور عہد کی کسوٹی ہے　　کھرے کھوٹے کو مومنو کس لو
سالِ تصنیف تم بھی لکھدو ہنر　　کیا کیا دور شرک و بدعت کو

آغاز : بسملہ و خطبہ و بعد حمد و صلواۃ واضح ہو کہ بحکم محکم ... اور فی زماننا دارالھنود ھندوستان ضلالت توامان میں نذر و نیاز کے باب میں عجب خرابی واقع ہو رہی ہے اور بدعتوں کا زور شور ہے اور افراط اور ہر وھابیہ کی تقصیر و تفریط ... فقیر سراپا تقصیر بے مایہ و بے بضاعت ...

(۷۴۷)انسان معصوم : مولانا علی حسنین شیفتہ(م ۱۹۹۱م)

ماہنامہ پیام عمل لاہور میں کچھ عرصے مولانا شیفتہ اور پروفیسر سیّد عنایت حسین بخاری کے درمیان « نوع بنی و امام » کے موضوع پر بحث ہوتی رہی ان مضامین سے متاثر ہو کر سیّد رضا علی نقوی ملتانی نے مولانا شیفتہ کو شیخی تصوّر کرتے ہوئے «شیخیہ کی نرالی منطق » نامی رسالہ لکھا «انسان معصوم » اسی کے جواب پر مشتمل ہے ، ۴۰ ص .

(۷۴۸) انوار ہدایت : خلیفہ سعادت حسین (مرتب)

مفتی میر محمّد عباس (م ۱۳۰۶ ھ) کی کتاب « بنیاد اعتقاد » سے ماخوذ ، ۸ ص ، انجمن حسینیہ پیپلز کالونی لائلپور .

* حدیقة الشیعه (فارسی) : احمد بن محمود المعروف به مقدّس اردبیلی .

(۷۴۹) انوار امامت تا قیامت : مولانا سیّد علی حسن اختر (م ۱۹۸۹م)

صرف باب اوّل کا ترجمہ متعلق بامامت ، ۲۵۴ ص ،محرم ۱۴۰۲ ھ، رضوی بک ایجنسی کراچی ، سندھ آفسٹ پریس کراچی . مترجم نے تاریخ کہی: (طبع اوّل):

کرلو حاصل پہلے عرفان امام　　موت گرچا ہو جہالت کی نہ ہو
مل نہیں سکتی ہے جنّت جو کہ یاں　　معرفت اوّل امامت کی نہ ہو (۱۴۰۰ھ)

(طبع ثانی) :

اسلام کا حاصل ہے یہ دین کی قبادت ہے　　عرفان امامت پر موقوف عبادت ہے
دنیا ابھی قائم ہے اس نور کے صدقے میں　　انوار امامت کی کیا کم یہ عنایت ہے
(۱۴۰۲ ھ)

(۷۵۰)انوار جعفریہ :مولانا حاجی نور حسین صابر (م ۱۳۵۹ ھ)

عنوانات : اصول و عقائد مذہب شیعہ ،تنقید روایات نصیحۃ الشیعہ حصّہ اوّل ، تنقید روایات ، نصیحۃ الشیعہ حصّہ دوم ، تنقید روایات نصیحۃ الشیعہ حصّہ سوم و النّجم لکھنؤ ۔

۱۱۲ ص ، ۱۲ آنے ، شمیم بکڈپو مراد آباد ، قادری پریس مراد آباد (ھند) .

(۷۵۱) انوار الیقین فی معرفۃ المؤمنین : مولانا آغا ابو الحسن مبین سرحدی

شیعوں اور شیخیوں کے درمیان متنازعہ مسائل کا حل ، ۴۰۸ ص، ۲۰ روپے .

(۷۵۲) اوساط الائمہ : مولانا سیّد نذیر احمد خیر اللّٰہ پوری (م ۱۴۰۰ھ)

ائمہ اہلبیت خالق و مخلوق کے درمیان واسطہ ہیں ، ۸ ص ، سیالکوٹ .

(۷۵۳)ایقاظ المؤمنین فی علم ربّ العالمین : میر شجاعت علی

مولانا محمّد علی مداح کی کتاب « الصراط المستقیم » کا ردّ ، ۲۱ ص .

(۷۵۴)ایلیاہ علیہ السّلام - ادیان عالم کا مرکز نجات : حکیم سیّد محمود گیلانی

کرشن جی ، گوتم بُدھ ، حضرت نوح (ع) اور حضرت داؤد(ع) نے مشکل کے وقت حضرات اہلبیت علیہم السّلام کے وسیلے سے اللّٰہ کے حضور دعا کی تھی

۵۶ ص ، ۴۴ پیسے ، ادارہ معارف اسلام لاہور ، تعلیمی پریس لاہور .

(۷۵۵) الایمان ملقب بہ خمسہ مظہریہ : مولانا سیّد مظہر حسن سہارنپوری(م ۱۳۵۰ھ)

۲۶۸ ص ، ایک روپیہ ، ۱۳۲۹ ھ ، مطبع یوسفی دھلی .

(۷۵۶) ایمان بالغیب : علامہ سیّد علی نقی نقوی (م ۱۹۸۸م )

۱۶ ص ، ۱۳ پیسے ، امامیہ مشن پاکستان لاہور ، جون ۱۹۶۲م ، تعلیمی پریس لاہور .

* ایمان (فارسی): سیّد عبدالحسین دستغیب .

(۷۵۷) ایمان حصّہ اوّل : طالب موسوی

تقاریر

۳۲۰ ص ، ۷۰ روپے ، مکتبہ اہلبیت کراچی ، ۱۴۱۶ھ .

(۷۵۸)باقیات الصالحات : مولانا سیّد حسن بن غفران مآب (م ۱۲۶۰ ھ)

(۷۵۹) الباقیات الصالحات :مولانا سیّد حسن بن غفرانمآب (م ۱۲۶۰)
۱۲۹۵ ھ، لکھنؤ .

(۷۶۰) برق طور : مولانا سیّد ابوالحسن مشهدی
مولانا شیخ محمّد حسین نجفی ڈھکو کے بعض نظریات کا ردّ
۲۳ ص ، دارالتبلیغ الجعفریہ چکوال .

* بشارات احمدیہ(فارسی): علامہ سیّد علی الحائری (م ۱۳۶۰ ھ)

(۷۶۱) براھین احمدیہ : محمّد محکم الدّین
۶۰ ص ، اسلامیہ پریس لاھور ، مولوی کریم بخش کی فرمائش پر اُردو میں ترجمہ کیا گیا .

(۷۶۲) بنیاد اعتقاد : مفتی میر محمّد عباس (م ۱۳۰۶ ھ)
منظوم ، اصول و فروع اور ضروریات دین کا بیان،۴۸ ص، مجمع البحرین پریس.
آغاز :

بعد از سپاس و حمد خداوند کبریا نعت و درود سید و سردار انبیاء
تعریف و مدح حیدر کرار کیجئے وصف و ثنائی عترت اطہار کیجئے
لکھتا ہوں اسکےبعد کچھ اب دین کے اصول یعنی طریق پیروی عترت رسول
ماہر زبان ھندی میں واللّٰہ میں نہیں ھندی کے روزمرہ سے آگاہ میں نہیں
تازی و فارسی کی تو کچھ مشق بھی ہوئی ھندی کو مجھ کو فکر نہ ایتك کبھی ہوئی

(۷۶۳) بنیان الایمان : مولانا سیّد حبیب حیدر بن سیّد حبیب اللّٰہ موسوی
ص ۲۷۵
اس کتاب میں اس بات کی تردید کی گئی ہے کہ کلمہ طیبہ کے صرف ۱۰۵ معانی ہیں، ملائکہ اور حضرت یعقوب علیہ السّلام کو جو سجدہ کیا تھا اُس کی حقیقت بتلائی گئی ہے بنیادی طور پر تصوف کو ردّ کیا گیا ہے ۹ رجب المرجب ۱۳۰۰ ھ/ مئی ۱۸۸۳ء کو مطبع اثنا عشری لکھنؤ میں چھپی .
آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد پس ھر عارف خبیر اور ماہر بصیر پر مانند صبح مستطیر و بدر مستنیر واضح و آشکار ہے کہ علوم و ادراکات ..
یہ کتاب ۱۲۸۸ھ کو مطبع مجمع البحرین لدھیانہ میں چھپی کسی نے تاریخ

کہی:

مرتب ہوا جب یہ نسخہ تمام بفضل خدا اور نبی و امام
یہی فکر جامع کو اس دم ہوا کہ تاریخ ترتیب اس کی ہو کیا
وہیں حکم جامع نے مجھ کو دیا کہ جلدی سے تاریخ اس کی بنا
تفکر کے دریا میں دل جب گیا جب اُس کو نہ دُر مدعا کا ملا
کہا طبع نے دل سے ای مضمحل یہ مجموعہ فیض الحسن کا ہی دل(۱۲۸۸ھ)

آغاز : بسملہ و خطبہ اما بعد حمد و درود کے یہ خاکپائے اہلبیت سیّد فیض الحسن بن سیّد علی الواسطی زیدی نہٹوری بجنوری خدمت میں صاحبان انصاف کے التماس کرتا ہے کہ راقم بیست و پنج سال تک سنی رہا ...

(۷۶۴) بونے خلد :

تین آنے ، مطبع یوسفی دھلی.

(۷۶۵) پارہ دل : مولانا سیّد محمّد انور (محقق ھندی) صدر الافاضل

صفحات ۶۰

اس کتاب میں مسئلہ توحید ، نبوت ضرورت نبوت و ختم نبوت کو عقل و فلسفہ کی صورت میں حل کیا گیا ہے یہ کتاب ایک خط کی صورت میں ہے اسلئے اور بھی دلچسپ ہو گئی ہے شروع میں مولانا مرزا یوسف حسین اور حبیب الرحمان خان ایڈمنسٹریٹر آف اُچ شریف کا مقدمہ ہے . ۱۹۵۳ء یونائیٹد انڈیا پریس نظیر آباد لکھنؤ .

* پاسدارانِ اسلام (فارسی) : آیت اللّه سیّد محمّد حسین طباطبائی

(۷۶۶) پاسدارانِ اسلام : محمّد فضل حق

سات ابواب : شیعیت کی ابتداء اور ترقی ، شیعیت میں گروہ بندی . شیعوں کی مذہبی فکر ، مذہبی فکر کے تین طریقے ، خدا کی معرفت ، نبی کی معرفت ، معاد ، امام کی معرفت

۲۷۱ ص، ۳۰ روپے ، جامعہ تعلیمات اسلامی کراچی ، شاہین پیکیجز کراچی .

(۷۶۷) پیغام توحید یا وسیلة النجات : مولانا محمّد سبطین سرسوی (م ۱۹۴۷ء)

گورداسپور (ھند) کے آریہ سماج نے تحقیق مذاہب عالم کے سلسلے میں

۲۰ فروری ۱۹۲۵م کو ایک جلسہ منعقد کیا یہ مضمون اسی جلسے میں پڑھا گیا ،۹۶ ص، امامیہ کتب خانہ لاہور، جون ۱۹۲۵م .

آغاز :

چندیں هزار ذره سراسیمه می دوند در آفتاب و غافل ازاں کافتاب چیست

جملہ ملل و مذاہب کے نزدیک مسلم ہے کہ ہم مخلوق ہیں اور ہمارا ضرور کوئی خالق اور صانع ہے نیز ہم گنہگار ہیں ہم طالب نجات ہیں ہم اس کے بندے ہیں وہ ہمارا آقا و مالک ...

(۷۶۸) تائید حق و تردید باطل : پروفیسر سیّد تصدّق حسین بخاری

یہ کتاب دراصل مولانا علی حسنین شیفتہ کی لکھی ہوئی ہے جو مولانا راجہ محسن علی کی کتاب ثوثیق حق کے جواب میں ہے کسی مصلحت کے تحت زیر نظر کتاب کی تألیف و ترتیب میں پروفیسر سیّد تصدّق حسین بخاری کا نام دیا گیا ہے مگر جب علامہ شیفتہ اور پروفیسر سیّد عنایت حسین بخاری کے درمیان ماہنامہ « پیامِ عمل » لاہور میں بحث چلی تو آپ نے پروفیسر صاحب کو اپنی کتاب «تائید حق اور تردید باطل» پڑھنے کا مشورہ دیا ، پانچ ابواب اور خاتمہ پر مشتمل ہے ، مسئلہ نوع معصومین ، نور مجسّم ، عقیدۂ تفویض ، استمداد ، نسبت معجزہ ، ۲۷۶ ص .

(۷۶۹) رسالہ تبرا : سیّد شفیق حسین اختر نقوی امروہی

۷۳ ص ، ۱۳۳۳ھ ، اتحاد بک ایجنسی امروھہ .

(۷۷۰) تجلّیات اسلام : مولانا محمّد شفیع الحسنین

چار ابواب : قرآن مجید ، ارکانِ دین ، آنحضرت کی حیاتِ طیّبہ ، ایمان باللّٰہ

۲۸۰ ص، پانچ روپے ، بور پرنٹرز .

(۷۷۱) تجہیز :

۲۰۰ ص ، قیمت : دو روپے

اس کتاب میں ثابت کیا گیا ہے کہ امام کو امام کے سوا کوئی اور غسل و کفن نہیں دے سکتا ، شاہ گنج لکھنو .

* حدیقۂ سلطانیہ (فارسی): سیّد العلماء مولانا سیّد حسین (م ۱۲۷۳ھ)

